دور مبند از رہ تسلیم بحق — معرفت خویش نصیبم بکن
کار کنان حسب شریعت بدار — جان ز تنم همره ایمان برآر
هر که بدین حلیه گمارد نظر — از کرم خویش بسویش نگر
خاصه که آن معدن حلم و حیا — نام گرامیش بود مصطفی
باعث این نظم علی شد او — وه که باین حلیه محلی شد او
طالب علم است و عمل نیز هم — زین تو مکرم کنش اے ذو الکرم
نظم شداست این گهر نقل سنج — در سن الف و دو صد و بست و پنج
ناظم این از سر صدق و یقین — هست غلام ملک محی دین
مولد او مسکن او در قصور — عمره الله الی نفخ صور




## حلیه مبارک از تصنیفات کلامی




لکهہ ای خامہ حمد و ثنای خدا — کہ ہے وہ شہنشاہ ملکِ بقا
وہ ہی خالق آسمان و زمین — خداوند کرسی و عرش برین
وہ ہی مالک الملک ہر دو سرا — اوسی کو بقا ہی وہی ہی خدا

جسی چاہی اک دم مین دی سروری | کلاہ کیانی و تاج شہی
گدا کو جو چاہے کرے بادشا | کرے شاہ کو دم کی دم مین گدا



## نعت

جناب محمد کو اوسنے کیا | رسولون کا سر افسر و بادشا
خدا کی طرف سی وہ مختار ہین | وہی دین و دنیا کی سردار ہین
خدا اونکی تعریف جب خود کرے | کلامی کی کیا تاب جو کر سکے
ہمارے لیئے ہی یہہ حکم خدا | پڑہو تم شب و روز صل علے
خدا کی ہو اونپر درود و سلام | اور سب آل و اصحاب پر بھی مدام

## مدح نواب مستطاب فلک جناب یمین الدولہ وزیر الملک نواب محمد علیخان صاحب بہادر صولت جنگ دام اقبالہ و اجلالہ

لکہون مدح نواب عالی جناب | جہان جود سے جسکے ہی کامیاب
خدا نی یہہ اوسکو کیا ہی عزیز | کہ ہی دولت و حشمت اوسکی کنیز
فریدون دارا سی وہ کم نہین | سلیمان نشان ہی بروی زمین
یمین دول ہی وہ سلطان حشم | محمد علے خان فرخ شیم
وزیر الممالک وہ عالی جناب | کہ ہی صولت جنگ جسکا خطاب
عدالت پناہ اور عالم نواز | جہان مین سخاوت سی ہی سرفراز

وہ جدم کہ چاکر نوازی کرے
یہہ بخشے کہ بس بس ہوس کہہ اوٹھے

خدا اوسکو دائم سلامت رکھے
اور اوسکی مرادین بھی پوری کری

ہی درویش سیرت وہ جم اقتدار
جنید زمان شبلیِ روزگار

کہ محفل مین ہی ذکر اوسکی سدا
بقولِ رسولؐ اور قولِ خدا

ہمیشہ سے اوسکو بھی ذوق ہے
حدیث اور تفسیر سی شوق ہے

اور تصنیف کا بھی نہایت سے شوق
کہ ہی علم مین اک جہان سی وہ فوق

چنانچہ لکھی ایک ایسی کتاب
جو علم سیر مین ہوئی لاجواب

وہ ہی نور چشمان اہلِ یقین
سیر مین کتاب اور ویسی نہین

سطور اوسکے ہین موج آبِ حیات
اور ہر صفحہ گلشن ہی ای نیکذات

نقط پر یہہ حسن خداداد ہے
کہ ہر خال روئی پریزاد ہے

## باعث نظم ہذا کا

کہا مجھسے سرکار نے ایک روز
کہ تھا روز وہ بسکہ بہجت فروز

کہ جو ہین طبیب مسیحا مثال
وہ مشتاق احمدؐ فرشتہ خصال

اونہون نے شمائل سی اب ہی لکھا
سراپائے آن سید دوسرا

اصح الروایات ہین جس قدر
وہ سب درج ہین اوسمین بس سر بسر

اور اوسکی معانی بھی اور شرح بھی
بہت خوب عمدہ لکھی فارسی

غرض وہ نہایت ہی دلچسپ ہے — کرو نظم اردو مین اب تم اوسی
جو مجھکو یہہ ارشاد عالی ہوا — مجال توقف نہ باقی رہا
کہ اس گھر کا مین اک نمکخوار ہون — ثنا خوان مداح سرکار ہون
نہین گرچہ پیشہ مرا شاعری — لکھی نظم یہہ جس طرح ہو سکی

## بیان سر مبارک

بیان کرتے ہین یون سب اہل سیر — سراپائے پیغمبر باخبر
سر حضرت سرور دوسرا — بڑا تھا نہ ایسا کہ ہو بدنما
وفور خرد جودت فکر پر — دلیل اور برہان ہی یہہ سربسر
قوی جسقدر ہو دماغ ای عزیز — اوسی درجہ ہوتی ہی اوسمین تمیز
کہ وہ حامل جوہر عقل ہے — خرد وسی ہی انسان ہی فرخندہ پی

## بیان موئی مبارک

اور وہ موئی دلجوئی نیکو طراز — نہ پیچیدہ تھی اور نہ سیدھی دراز
یہان ہی روایات کا اختلاف — بیان اوسکو کرتا ہون مین اب صاف صاف
یہہ احوال ہے مختلف وقت کا — کتاتے جو بالون کو وہ باصفا
کبھی نصف کانون تلک بال تھی — کبھی ہوتے بالائے نرمہ پڑے
گاہی نصف گردن تلک اور گاہے — سر دوش تک رکھتے بالونکو تھے

اور ایسی بھی رکھتی کبھی اپنے بال — کہ شانہ نکرتے تھے وہ خوشخصال
سر پاک پر مانگ تھی یون عیان — شب تار مین جیسے ہو کہکشان

## بیان چہرۂ مبارک

مین کیا عالم روئی انور لکھون — کہ تھا مہر و مہ سی بھی روشن فزون
نتھا وہ دراز اور کچھہ گول تھا — نہ رخساری پھولی نہ بیٹھے ذرا
کہ تھی دونون رخساری ہموار صاف — نہین اس روایت مین کچھہ اختلاف
وہ سرخ و سفید آپکا رنگ تھا — کہ نور نظر جس سے بڑہتا سدا
چمک اور رونق و سمین تھی یون عیان — کہ جیون آب زر کا ہو دریا روان
چمکنے مین خور سے دو بالا کہین — ملاحت مین مہ سے وہ اعلی کہین
صباحت بھی اور گندمی پن بھی تھا — غرض سخت دلکش تھا رنگ آپکا

## بیان دہن مبارک

نہ تھا تنگ حضرت کا یار و دہن — کہ راوی صادق کا ہی یہ سخن
بھلا اوسکی تعریف مین کیا لکھون — اوسی حسن مین کس سی تشبیہ دون
وہ بی مثل تشبیہ کیا دیجیے — کہ اوسکا مقابل کہان پایئے
جو خاموش ہوتے وہ سرور کہین — دہن اونکا ہوتا لطیف و حسین
جو پڑہتے تھے خطبہ وہ خیر الانام — دیا دو ستون سی وہ کرتے کلام

| | |
|---|---|
| تو خشکی دہن مین نہ ہوتی کبھی | نرالی تھی یہہ بات بھی ای اخی |

## بیان دندان مبارک

| | |
|---|---|
| اور دندان کی لمعان کا یہ حال تھا | کہ ہنستے جو وہ سرور باصفا |
| تو از عکس دندان خیر البشر | چمکتے مقابل سکے دیوار و در |
| نہایت حسین اور براق و تیز | بوقت تکلم تھے وہ نور ریز |

## بیان لب مبارک

| | |
|---|---|
| لب لعل شیرین ز قند و نبات | ہو شیرین دہن جو سنی اونکی بات |
| مسیحائی اونکی ہر اک بات مین | جلائین وہ مردے اشارات مین |
| چمن مین اگر اونکا پرتو پڑے | تو جیون شعلہ نار گلشن بنے |
| اور سب قمری و بلبل و فاختہ | بنین لال او پنر ہون دل باختہ |
| لب لعل پر خط نمودار یون | مسیحا کے ہمراہ ہو خضر جون |

## بیان بینی مبارک

| | |
|---|---|
| بلند اور ہموار ناک آپ کے | ملاحت صباحت سی یکسر بھری |
| جڑ اوسکی نخی باریک خشان بہت | اوپر اوسکے تھا نور تابان بہت |
| نکرتا تامل جو اے ارجمند | نظر اوسکو آتی وہ بینی بلند |
| نتھی وہ حقیقت مین ایسی بلند | اشم اسکو کہتے ہین ای ارجمند |

## بیان ریش مبارک

| | |
|---|---|
| وہ ریش مبارک گھنی اور سیاہ | درازی مین ایک مشت اے دین پناہ |
| جو ہوتی تھی ایک مشت سی وہ دراز | تو کٹواتی تھے اوسکو وہ پاکباز |
| وہ روز جمعہ سرور باظہور | کٹاتی تھی لب اور ناخن ضرور |

## بیان چشم مبارک

| | |
|---|---|
| وہ تھین سرمہ گین چشم بس آپکی | بڑی اور حیا سے سراسر بھری |
| اور ایسی سیاہی سفیدی فزود | تھی آنکھون مین خیر الورا کی نمود |
| کہ اونکی شب و روز مین دو غلام | بھرین کحل مازاغ سے بس تمام |
| سفیدی مین ڈورے عیان لال لال | کہ اون سی بڑھا اور حسن و جمال |
| کی راوی نے یہ بھی روایت رقم | تھی اون مین سیاہی و سرخی بہم |
| کہ ہو سامری سحر بھی جن سی گرد | جسے دیکھین غصہ سے ہو گرد برد |
| حقیقت مین ہی آنکھ شہلا وہ ہے | ہو جسکی سیاہی مین سرخی ملی |
| عجب ناز اون مین عجائب بھین | کہ ہون مست صحرا مین جس سے ہرن |

## بیان مژگان مبارک

| | |
|---|---|
| دراز آپ کے ہوئی مژگان تھے | کہ بھالے تھے وہ دشمنونکے لیے |
| کمان ابرؤنکا یہ تھا اونکے حال | کشیدہ و باریک مثل ہلال |

بہت بال اون مین نہ کچھہ ایسی کم | جدا تھی وہ دونون پہ دستے بہم
غرض دونون ابرو تھین اس حسن سے | کہے تو کہ آنکھون پہ دو صاد تھے
اور ایک رگ تھی اون دونونکی درمیان | چمکتے دم غصہ ای مہربان
الف اوسکو امید کا کر لکھون | تو پھر سین بسم اللہ اونکو کہون

## بیان پیشانی مبارک

وہ جبہہ ہمایون فراخ و بلند | درخشان و رخشان تھی ای ارجمند
جو ہوتی تھی خوش وہ رسول آلہ | چمکتا تھا چہرہ بمانند ماہ
اور اوسپر جو پڑتی تھی چین شکن | چمکتی وہ وقت طرب بی سخن
ہماری یہی ہی بس ای نیکذات | وہ جبہہ کہ چین موج آب حیات

## بیان جبین مبارک

جبین یہہ کہ اون پر جو آتی لیٹن | تو شمعین نہین گویا شب تار مین

## بیان گوش مبارک

وہ کانون مین ایسا بھرا تھا جمال | اگر برگ گل سی او نہین دون مثال
جلے موںہہ مین منطق نہون بی ادب | صفت اونکی جانئے وہ خلاق رب

## بیان خوبی چہرہ و چمک حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

رخ پاک کی وصف ہون سب بیان | زبان قلم مین یہہ طاقت کہان

اوسی جسنی دیکھا وہ شیدا ہوا | وہ ہین عشق حضرت کا پیدا ہوا
جہان اک نظر جسنے دیکھا اوسے | تو بس جان و دل سی سراہا اوسے
اور جب شاد ہوتے تھے خیر الورا | چمکتا تھا یون چہرہ پر ضیا
وہ گویا کہ اک پارۂ ماہ ہے | وہ عالم کو جسکے سدا چاہ ہے
اور اس طرح بھی راوی یون نے لکھا | مصفّا وہ مانند آئینہ تھا
مقابل کی ہوتی جو دیوار و در | نظر اوسمین آتی تھی وہ سربسر
اگر دیکھتے تھے یسار و یمین | جناب شہنشاہ دنیا و دین
تو ہوتا یہہ عالم یمین و یسار | کہ مہ پارہ گویا ہوا آشکار
بدن جو کہ کپڑے سے رہتا کھلا | منور تھا وہ بھی بنور و ضیا
سراپا بدن عالم نور تھا | کہ سایہ نہ تھا آپ کی جسم کا

## بیان گردن مبارک

وہ گردن کا یہہ حسن و انداز تھا | کہ گویا اک عالم تھا تصویر کا
بلند اور درخشندہ تھی بس وہ یون | صراحی نقرہ ہو درخشندہ جون

## بیان کتف مبارک

بلند و بزرگ استخوانہای کتف | جو دیکھی وہ کہتا ہی ہای کتف
لکھا ہی یہہ راوی نی ایسا بیان | کہ تہا فرق اون دونو کی درمیان

## بیان بغل مبارک

وہ بغلین سفید اور تھی اونکی جو | عجب اونکا عالم تھا ای نیک خو
تھی موندھے ہونیہ اور ساعد دست پر | اعالی سینہ پہ بھی سر بسر
تھی حضرت کی موئی شریف و لطیف | نہایت حسین اور از بس لطیف

## بیان ذراعین مبارک

ذراعین و بازوئی صاف آپکے | نہایت جمیل اور پر گوشت تھی
فراخ اور نرم آپ کی کف دست | کہ قبضے مین تھی جنکے سب کاینات

## در بیان اونگلئین مبارک

حسین و دراز آپ کی اونگلیان | کہ ہی سائل لطف جنکا بیان

## بیان سینہ و شکم و مسربہ مبارک

کشادہ وہ تھا یون سینۂ پاک صاف | کہ تھا گنج سر خدائی غلاف
شکم اور وہ سینہ صاف آپکا | نہایت ہی نرم اور ہموار تھا
اور اوس سینۂ پاک سی ناف تک | خط مو نمایان تھی بی شبہہ و شک
شکم اور پستان خیر الورا | مصفا تھی ایسی نہ اک بال تھا

## بیان پشت مبارک

مین کیا عالم پشت انور لکھون | صفائی مین نقرہ جو اوسکو لکھون

تو یہہ خاک اور عالم نور وہ | جو اوسکو یہہ سمجھے تو ہو کور وہ

## بیان مہر نبوت حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

عیان دونون شانون کی تھی درمیان | وہ مہر نبوت بس ای مہربان

بڑھا پشت کا حسن اوس سی کمال | وہ تھی مہر گنج جلال وجمال

اور جو رنگ تھا آپکی جسم کا | بعینہ وہ ہی مہر اقدس کا تھا

گرہ گوشت کی تھی وہ ای باصفا | ویا پارہ گوشت اوٹھا ہوا

کبوتر کے بیضے کے مانند تھے | ویا جیسے گھنڈی ہو خرگاہ کی

اور ہوتے تھے گلہے وہ مانند مشت | کلان وبزرگ ونمایان بہ پشت

غرض اس سی یہہ ہے کہ ای پرہنر | وہ بڑہتی تو ہو جاتے تھے مشت بھر

جو ہوتی تھی کم وہ بس ای نیک فال | تو وہ کہتے کبوتر کے انڈے مثال

وہ یا تھی وہ ہیئت مین مٹھی کی طور | یہہ دو اسکی معنی ہین کر اہین غور

تھی گرد اوسکے یون خالہای سیاہ | کہ جیون جمع مستی ہون ای دین پناہ

ہوتی تھی ویا جمع اوس جا پہ بال | کہ لکھتا ہی یہہ راوی خوش خصال

نمودار تھی شانۂ چپ کے پاس | بہ نزدیک قلب حقیقت شناس

یہہ تھا فایدہ اسمین سن ای سعید | رہی دور تا شر دیو پلید

وہ خوشبو مین تھی مثل مشک ختن | جو آئی وہ بو ہو معطر دہن

یہہ ساری روایات مختار ہین
اور انکو توی بھی محدث کہین

سوا انکی ہی اور یہہ بھی لکھا
کہ تھی وہ منور بنور وضیا

اور صورت مین جون سیب محسوس تھی
اور رنگت مین تھی مائل تیرگی

تھی گرد اوسکی یون بال ای نیک خو
کہ جیسون گردن اسپ پر ہووین مو

اور اس طرح سی بھی ہی لکھا یہان
کہ بس تین ہی بال تھی وہ عیان

اور راوی نی اس طرح بھی ہی کہا
یہہ تہا اوسکے نیچے کی جانب لکھا

کہ اللہ ہی وحدہٗ لاشریک
ہوا ہی نہ ہو کوئی اوسکا شریک

لکھا اوسکے اوپر کی جانب تھا یہی
جدہر مونھ کرے تو تری فتح ہی

یہہ سارے روایات ہین مستند
جو ہین غیر انکی وہ ہین بی سند

## بیان ران مبارک

اور رانین تھی پر گوشت و معتدل
جو دیکھے تو اوسکا ہل جاہی دل

## بیان پنڈلی مبارک

اور تہا ساق پا کا بھی عالم یہی
مصفا و نازک اوپر گوشت بھی

اور اون مین بھرا تہا یہہ حسن جمال
تہین سرخ و سفید اور روشن کمال

## بیان قدم مبارک

قدم آپ کے تھے نہایت حسین
ملیح و لطیف اور بس نازنین

خرامان جو ہوتے تھے وہ خوش خرام — تو ملتی زمین سے کف پا تمام
کہ اون مین نتھا کچھہ نشیب فراز — صحیح یہہ روایت ہی ای سرفراز
روایت جو ہی دوسری بند کے — خلاف اسکے سو وہ نہین ہی قوی
قدم آپ کی نرم ہموار صاف — کف پا مین اونکے نتھا کچھہ شگاف
جو پڑتا تھا پانی کبھی پیر پر — تو بہتا تھا وہ پیر سے جلد تر

## بیان سبابہ مبارک

اور سبابہ پیر کچھہ تھین بڑے — تنا لنگ وایڑی بہی کم گوشت تھی
میانہ قد پاک تھا آپ کا — درازی کی جانب وہ مائل ذرا
صحابہ جب چلتے تھے سات آپ کی — بڑی سب سی دکھتی تھی وہ نیک پے

## بیان بلندی رسول مقبول ما بین دو شخص

اور جو بزم مین آپ کرتی نشست — وہ کتف ہمایون ایزد پرست
نظر آتی مجلس مین سب سے بلند — کہ لکھتا ہے یہ راوی ارجمند
مفاصل پہ جو تھے سر استخوان — وہ موٹے نظر آتی ای مہربان

## بیان فربہی ولاغری بدن رسول مقبول

اور یہہ معتدل تھا بدن آپ کا — کہ فربہ و لاغر نہ دکھتا ذرا
تھا ہر عضو مین اونکے حسن و جمال — کہ پکڑے تھا ایک دو میر کو کمال

تھا اوس جسم پر گوشت ایسا بندھا — کہ تصور انظر سبکو آتا سدا
سمین ہوئے جبکہ حضرت نبی — تو پھر آگئی جسم پر فربہی
چنانچہ یہہ فرماتی ہین عائشہ — جو دنیا و عقبی کی ہین سیدہ
وہ ہین زوجہ سرور دوسرا — وہ ہین مادر مومنان خدا
وہ افضل ہین کونین سی اور بزرگ — صفت اونکی جانے جو ہووی سترگ
ہمیشہ ہی اوپر رضای خدا — ہوا جو غلام اونکا بخت آگیا
ہوئے جب مُسِن سرور انبیا — تو بھاری ہوا تھا بدن آپ کا
کہ اک روز مین اور حضرت نبی — جو دوڑے تو مین اونسے آگی بڑھی
خدا کا ہو اوپر درود و سلام — اور سب آل اصحاب پر بھی مدام

## مناجات

الٰہا الٰہا الٰہا کہ — مین اک بندہ تیرا ہون بے دستگاہ
دعا ہی یہہ میری تو کرلے قبول — بحق رسول و بحق بتول
بحق حسین و بحق حسن — بحق علے جو یہہ ہین پنج تن
بحق ابوبکر عثمان عمر — فدا ہتی یہہ سب تجہ پہ ای دادگر
کہ ممدوح کو میرے آباد رکھہ — جو وہ چاہے دی اوسکو دلشاد رکھہ
سدا رحم کی مجہ پہ رکھہ تو نگاہ — مرے بخشدے جسقدر ہون گناہ

سدا تندرستی سی رکھہ تو مجھے
مجھے دین و دنیا مین دلشاد رکھہ
جو کچھ چاہتا ہون عطا کر مجھے
نہ چاہون جو تجھ سے تو کس سے بھلا

اعزا و احباب کو بھی میرے
غم و درد و دکھ سے بھی آزاد رکھہ
تری ذات اقدس تو جوّاد ہی
تو رب ہی مرا اور مین بندہ ترا

## تمت



بعون متعال و فضل ایزدی خلاق ذوالجلال

در ایام مسعود و هنگام محمود




از تصنیفات تمیم

در مطبع اوده لکهنؤ باهتمام منشی [illegible] طبع شد



بسم اللہ الرحمن الرحیم

جو حمد و نعت لکھنی کو کسیکی دل مین آتا ہی
تو وہ فضل خدا سی دم بدم امداد پاتا ہی

لائق حمد ہے وہ رب جلیل | ہمنے جانا جسے بغیر دلیل
وحدہٗ لاشریک وہی ہمتا | احکم الحاکمین ہے بے پروا
قادر و لم یزل رؤف کریم | صانع بی بدل غفور و رحیم
خالق و صانع و حکیم و قدیر | منعم و رازق و علیم و خبیر
مالک الملک لاشریک لہٗ | وحدہ لاالٰہ الا ہو
کر سکون مین کب حمد اوسکی تمام | احسن الخالقین ہی جسکا نام
حسن کامل نبی کو اپنے دیا | سب سے ہر بات مین کیا اعلی

جسکا مدّاح آپ خالق ہو | کیا سرا ہے کوئی بشر اوسکو
جیسے مشکل ہے حق کی حمد و ثنا | کہ نہین ہوتا جسکا شمہ ادا
ویسی ہی وصف تام حسن نبی | نہین ممکن کہ کر سکے کوئی
کیونکہ وہ اشرف الخلائق ہی | جملہ مخلوق پر وہ فائق ہی
پر مین حسن عقیدی سی اپنے | جس قدر یہ زبان یاری دے
حمد خالق مین نعت احمد مین | کوشش ذکر خیر بے حد مین
پی اثبات حب دل بے نیاز | ہون مین با صد خلوص وصف طراز
اسی مضمون مین بدل کر بحر | غزل ایک لطف کی پڑھون باجہر

## غزل

نہ پڑھون احمدؐ مقبول کی کیونکر تعریف | شاہد نظم کی خاطر ہی یہہ زیور تعریف
ایسی بیمثل کی لکھی کوئی کیونکر تعریف | وہم ادراک سی بھی جسکی ہو باہر تعریف
حق تو یہ ہی کہ جو بہتر سے ہی بہتر تعریف | میری مولا کی وہ کمتر سی ہی کمتر تعریف
خالق ارض و سما آپ ہو جسکا مداح | ایسی ممدوح کی ہو عبد سی کیونکر تعریف
کوکب بخت مرا چرخ سعادت کا ہی نجم | تیری لکھتا ہون جو ای مہر منور تعریف
ایک جہان نام خدا پڑھتا ہی کلمہ تیرا | چشم بد دور تری ہوتی ہی گھر گھر تعریف
در فردوس پہ رضوان ہمین جب دیکھیگا | ہم چلے جائینگے حضرت کی سنا کر تعریف

ہوتی ہین وہان بسرو چشم ملایک حاضر — احمدؐ پاک کی ہوتی ہی جہان پر تعریف
جن و انسان زمین پر فقط ہین مداح — کرتی ہین حور و ملک تیری ہی فلک پر تعریف
ایک دن وسوسہ شیطان نی دیا یہ مجھکو — کیا لکھی گا کوئی آپ سی پڑھکر تعریف
دیکھی قرآن مین جب اوصاف کما تب لینگی — کیا لکھی ایسی کہ بندی نی لکھی کر تعریف
باغ فردوس ہی خالق سی صلہ مین لینگی — حشر مین کوچہ پر نور کی پڑھکر تعریف
دیکھنا راضی ہی کر اونگا خدا کو ای لطف — حشر کے روز محمدؐ کی سنا کر تعریف

## سبب نظم کتاب

ایک مدت سی تہا خیال نسیم — کہ لکھے حلیہ رسول کریم
لیک خامی نظم عائق تہی — اور طبیعت نہ اوسکے لائق تہی
کہ ہوئی راہ بر مری توفیق — کیا ہی توفیق جو ہی خیر رفیق
یعنی جو تہا خیال مین آیا — وہی ماموں نی میرے فرمایا
یعنی مجھسے کہا کہ کر ترقیم — نظم مین حلیہ رسول کریم
تاکہ وہ زاد آخرت ہووے — اور سراپا وہ مغفرت ہووے
اور ہو ایک آیت رحمت — موجب خیر و باعث برکت
جو کری اوسکا ورد و حرز جان — قلب روشن ہو تازہ ہو ایمان
اوسکے سننے سی کان کھل جائین — جی کی ساری غبار دہل جائین

نور ایمان سے دل ہو مالا مال | آنکھ روشن ہو دیکھنے سے کمال
اور ہو معلوم صنعتِ خالق | اور ہے کس قدر نعمتِ خالق
حسب فرمان واجب الاذعان | نظم مینے کیا بقدر توان
ہی لآلی المفیدہ سے تلخیص | ذکر حلیہ مین ہے وہ بالتخصیص
فارسی نظم جامع الکلمات | ہین حدیث وسیر سے منتخبات
اور کسی جا پہ حاصل المعنے | لفظ عربی مین ہی بنا کے لکھا
اور ہی قرۃ العیون سے بھی | نثر اردو سیر مین ہے جو لکھی
اسکا درر المضیہ کہا نام | مع تاریخ جب ہوئی وہ تمام
ہی بوصف جمال مصطفوی | اور ذکر شمائل نبوی
پہلے ہی وصف قامت زیبا | مجملاً رنگ رخ کا بھی ہی لکھا
گلشن نعت احمدی مین یہان | چہچہ زن ہے عندلیب زبان

نکیون بالیدہ ہو میرا نخل دعا ہر دم
کہ ذکر قامت زیبای حضرت مجکو بہاتا ہے

كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

لَيْسَ بِالطَّوِيْلِ الْبَائِنِ وَلَا بِالْقَصِيْرِ

تھے رسول خدا میانہ قد | رحمت حق ہو اونپہ بے عدو حد

یعنی ایسا تھا قد پاک رسول | کہ نہ دکھتا تھا اوس مین ظاہر طول
اور نہین تھے قصیر اور کوتاہ | بل تھی اقرب بطول وہ ذی جاہ
پر نہایت ہی تو مزین جان | اور نہایت ہی بس محسن جان
ساتھ بائن کی کرنا قید طویل | اور نکرنا قصیر مین ہی دلیل
یعنی اس بات پر کہ سرور دین | ساتھ خوبی کی تھی بطول قرین
شک نہین ہی کہ قامت احسن | وہی ہوتا ہی سن ای مشفق من
کہ ہوا اقرب بطول خوش اسلوب | رکھتے اس قد کو ہین عرب محبوب
نہین اسکی منافی ہووے گا | ساتھ ربعت کی وصف حضرت کا
کیونکہ ربعت قریب سی ہی مراد | حد نہ اسکی تئین تو رکھنا یاد
اور بعضون نی ہی کہا یون ہی | قصر جو اس حدیث مین منفی
ہے نقد مطہر نبوے | متردد کی قید اوسمین رکھے
جس قدر ہین روایتین تحریر | سب موافق ہوئین برین تقدیر

کان یضرب الی الطول وکان اطول من المربوع
واقصر من المشذب ولم یکن بالطویل الممغط ۱۲

اب رہی کچھ نہ حاجت تاویل | ای برادر سمجھ لے ہے تو عقیل

کان رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وعلی الہ وسلم

## ربعة ليس بالطويل ولا بالقصير

ایک روایت مین ایسی بھی ہی صفت — یعنی تھی آپ معتدل قامت
اور نہ کوتہ تھے اور تھے نہ دراز — بسکہ تھا قد پاک خوش انداز
ہین روایات اور جو مروی — وہ بھی تائید کرتے ہین اسکی

كان ربعة وهو الى الطول اقرب وايضا
اطول من المربوع واقصر من المشذب

## حسن الجسم

تھی خوش اندام وہ رسول کریم — بعد تخصیص کی یہہ ہے تعمیم
اور یا یون سمجھ کہ ہے یہہ نفی — غایت فربہ اور لاغر کی
ہین یہہ ان چار لفظ کے معنا — لیئے یہہ حسن جسم کا فقرا

بادن متماسك معتدل القامة متناسب الاعضا
كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى
آلِهٖ وَسَلَّمَ رَجُلًا مَرْبُوْعًا

یہہ روایت ہے دو طرح پہ تم — جیم بالکسر بھی ہی اور بالضم
متقبا ور بضم لفظ رجل — مرد بالغ کو جان تو بالکل
اسمین ایک بات ہی سن ای خوشخو — کہ نہ لائق ہی یہہ صحابی کو

م یعنی صحیح جسم ان چار لفظون کے معنی ہین ۱۲

جو کری وصف اس صفت کی ساتھ — فخر عالم کا یون ای نیک صفات
حال یہہ ہے کہ وصف حضرت کا — منین اس طرح سی کسی نی کیا
یہی احسن ہی یان پر ای عاقل — کھین باکسر جیم لفظ رجل
ہی مراد اس سی وصف موی شریف — اور یہیہ ہوینگی معنی اسکی لطیف
رجل الشعر با قد مربوع — وصف تحقیق ہی یہی مسموع
یہان پہ مقصود یہ ہے ربعہ سی — یعنی حضرت بطول مائل تہے

لم یکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی الہ وسلم بالطویل الممغط ولا بالقصیر المتردد

ہین ممغط کی سن تو دو معنا — یعنی ظاہر دراز اور دو بلا
اسکے معنی یہان یہہ ہوینگے — کہ رسول خدا نہ تہی ایسی
یعنی غایت طویل و لاغر جسم — متردد قصیر ای خوش اسم
کہ در آیندہ بعضے ہون اجزا — یعنی اجزا مین ہی یہہ فہم کی جا
یان پہ ہی نفی طول غایت کی — اور نہایت ہی قصر قامت کی
طول کی ساتھہ بسکہ قلت لحم — قصر کی ساتھہ ہونا کثرت لحم

کان ربعۃ من القوم

ربعہ تہے اپ قوم مین اپنے — اور من ہی یہان بمعنی فی

اسکا اس طرح سے بیان کیا ۔ آپ جسوقت ہوتے تھے تنہا
متوسّط دکھائی دیتے تھے ۔ بی تامل نظر کے پڑنے سے
اور جب دیکھتا بغور کوئی ۔ دکھتی اقرب بطول تھی وہ بنی
پس نہین ربعہ سے مراد ہی یہی ۔ اس جگہ پر مگر کہ تقریبی

## کان رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ وسلم فخما مفخما

واہ صلّ علی رسول خدا ۔ تھے بزرگ اور بزرگ کردہ شدہ
ای معظم بذات خود بیشک ۔ تھے لڑکپن سے عمر آخر تک
تھی نظر مین بھی اور دل مین بھی ۔ بلکہ ہر ایک کی آب و گل مین بھی
جسنے دیکھا تھا اوسکو بھی تھی بزرگ ۔ اور سنا جسنے اوسکو بھی تھی سترگ
تھی وہ نزدیک اپنی رب کی عظیم ۔ اور معظّم تھی خلق کو وہ وسیم
ہی یہ کان از برای استمرار ۔ یعنی عظمت اونہون کی بی انکار
گس و ناکس کی دل مین ای صاحب ۔ شمکن ستھے اور تھے واجب
تھی نہ قدرت کسی مکابر کو ۔ کہ ہو متکبر آپ سے بررو
گر کوئی کرتا ظاہر استنکاف ۔ ہوتا باطن مین لیکن اوسکی خلاف
کیونکہ دلمین تو ہوتی تھی تعظیم ۔ گو وہ ظاہر نکرتا اوسکو لئیم

ہی نظر او اس بزرگی سی بھی ۔ جسم اطہر کے بروئے الوزکی
بلکہ تھی یہہ بزرگی و عظمت ۔ ذات اقدس کی ازرہ خلقت

## كَانَ اَطْوَلَ مِنَ الْمَرْبُوْعِ

خوشنما وہ دراز قامت تھی ۔ نہ تھے مائل بطول حضرت تھے

## وَاَقْصَرَ مِنَ الْمُشَذَّبِ

اور مشذب سی وہ تھے کوتہ تر ۔ یعنی جو ہو طویل اور لاغر
بائن الطول اور نحیف نہ تھے ۔ قد دلجو مین بلکہ تھے ایسے
باقامتیکہ سرو سہی گر بہ بیندش ۔ یکپا ستادہ تا بقیامت کند قیام

## مُعْتَدِلَ الْخَلْقِ

یعنی خلقت تھی آپ کی ایسی ۔ اعتدالی ہر ایک عضو مین تھی

## بَادِنٌ

خوب پر گوشت اور گداز بدن ۔ حسن و خوبی سی تھا سجا ہمہ تن

## مُتَمَاسِكٌ

اسکے معنی لکھی ہین یون یعنی ۔ جسم اطہر تھا غیر مسترخی
خوب مستحکم اور تھا بستہ ۔ جملہ اعضا بھم تھے پیوستہ
ہی روایت جو کان ضرب اللحم ۔ اسکا مطلب یہہ ہی اہی عالی فہم

ہی عدم لاغری بدن سی مراد | اور یون ہین ضرب لحم سی رکھہ یاد
کہ نہ تھا جسم پاک پھولا ہوا | اب منافی نہ اوسکو یہہ ہوگا
جیسے اس قول کی بیین ہے | یہہ روایت بہت ہی احسن ہے

## شحمٌ بَیْنَ شحمَیْنِ لَا نَاحِلٌ وَلَا مُطَهَّمٌ وَلَمْ یَکُنْ سَمِیْنًا قَطُّ وَلَا نَحِیْفًا قَطُّ

کہا بعضون نی ضرب لحم سے بیان | قلت لحم کا نہین ہے بیان
بلکہ مقصود بیان ہی ای خوش اسم | لحمی بستگی سے سبکے جسم
اور بعضون نی ہے کہا اس طور | بادن اور ضرب لحم سے کر غور
ہین یہہ دونون بیان دو حالت | ای جوانی و پیری حضرت
نہ منافات اب ہے اس طور | سن تہی اسکے دلیل ہے جس طور
حضرت عائشہ سے ہے مروی | کہ مسن جب ہوئی جناب نبی
اور پر گوشت جسم پاک ہوا | قصد مجھسے مسابقت کا کیا
یعنے ساتھہ آپ کی جو مین دوڑے | بے شبہہ آپ سی مین آگے ہوئے

## اِذَا جَاءَ مَعَ الْقَوْمِ غَمَرَهُمْ

آپ جب ساتھہ قوم کے ہوتے | سب سے اونچے دکھائی دیتی تھے
یعنے ہوتا گروہ جب ہمراہ | لوگ دکھتے تھے پست اور کوتاہ

حضرت عائشہ نے فرمایا | وصف قد شریف مین ایسا
کہ جو تنہا جناب ہوتے تھے | ہوتے منسوب ساتھہ ربعہ کے
اور جب بیچ قوم کے ہوتے | سرفراز اور بلند دکہتے تھے
یعنے تنہا میانہ قامت آپ | دیکھتے لوگون مین باطوالت آپ
ہوتے دو طرف گرد و مرد طویل | دکہتے اونچے اونہون سے تہی وہ خلیل
اور جب اون دونون سی جدا ہوتے | ہوتے منسوب ساتھہ ربعہ کے
پر وہ ربعہ سے تھے آپکی مائل | طول کی ساتھہ سن نوای عاقل
اور یہ تھے کرامت مطلق | واسطے آپکے ز حضرت حق
جیسے برتر تھے سب سے سیرتمین | ویسی ہی خوب سب سے صورتمین
کہ کسیکو نہووے فوقیت | اون پر از راہ صورت و سیرت

## اِذَا جَلَسَ یَکُوْنُ کَتِفُہٗ اَعْلٰی مِنْ جَمِیْعِ جَالِسِیْنَ

آپ مجلس مین جبکہ ہوتے تھے | سب جلیسون سے ہوتے دوش اونچے
وہی حکمت سے تھے اسمین بہی مسطور | پہلے اس سی جو ہو چکا مذکور
کی ہی تعبیر یہہ کہا جسنے | کہ نہین یہہ صفات آپ کی سی
یعنے یہہ وصف جز کلام زرین | نہین گذرا نظر سے اور کہین
جان تعبیر کا سبب تو یہی | کہ ہے مرقوم یہہ جو قول علی

ای اذا جارسن تو ای عاقل — ہے یہ مشی وجلوس کو شامل

كَانَ لَوْنُهُ الَّذِي لَا شَكَّ فِيهِ الْأَبْيَضُ الْأَزْهَرُ

رنگ بیشک یہہ سب بنکا تھا — خوشنما بس سفید و سرخی ملا

اور روایات ہین جو یان مرقوم — گر موافق اسی کی تو مفہوم

أَبْيَضُ مُشْرَبٌ وَأَبْيَضُ مُشْرَبٌ بِحُمْرَةٍ وَأَزْهَرُ اللَّوْنِ

وَأَمْغَرُ وَأَزْهَرُ اللَّوْنِ لَيْسَ بِأَبْيَضَ أَمْهَقَ وَجِسْمُهُ وَلَحْمُهُ

أَسْمَرُ إِلَى الْبَيَاضِ وَأَحْمَرُ إِلَى الْبَيَاضِ وَأَبْيَضُ بَيَاضُهُ إِلَى السُّمْرَةِ

اور بھی جو روایتین کچھ ہین — کچھ منافات ہے نہین اینمین

لَيْسَ بِأَبْيَضَ شَدِيدِ الْوَضَحِ وَلَيْسَ بِأَبْيَضَ أَمْهَقَ وَاضِحَةً وَلَا بِالْأَبْيَضِ الْأَمْهَقِ وَلَا بِالْآدَمِ

ان روایات سے ہوا یہ عیان — سمرہ حمرت سی ہی مراد یہان

جو مخالط ہو وہ بیاض کی سات — یعنی سرخ و سپید نیک صفات

اور بیاض اوس بیاض سی ہی مراد — ہو مشرب بحمرت ای دل شاد

ورنہ امہق ہے وہ بپیش عرب — اوسکو ہمگر وہ جانتے ہین سب

ہے جو بعضے روایتون مین لکہا — یعنے جسطرح سے ہے یہ فقرا

یعنی ہوتی ضیاء مہر پہ تھے | روشنی بلکہ غالب اوس رخ کے
اور کھڑے ہوتے جب حضور چراغ | ماندہ ہو جاتا تھا وہ نور چراغ
اور ہی جابر سے اس طرح منقول | کہ شب ماہ مین جناب رسول
مینے دیکھا کہ پہنے تھے بافر | جسم اطہر مین حلۂ احمر
کیا مینے شروع نظارہ | ماہ کا اور روئے انور کا
سے ہے قسم صانع حقیقی کی | خوبی اوس رخ کی پس و بالا تھی
یعنی افزون تھا حسن حضرت کا | حسن ہے ماہتاب کی بخدا
ماہ کیا ہے وہ بلکہ تھا بہتر | مہر کے نور سے رخ انور
واہ سبحان ربی الاعلی | وصف کیا ہو سکے اب اسکی سوا

قطعہ

اے قد تو از سرو روان موزون تر | وی حسن تو از شمس و قمر افزون تر
مارا نرسد کہ شرح حسنت گوئیم | کای حسن تو از شرح و بیان بیرون تر

فرد

انکہ زنیسان صفات حسنش لفت | در وصفش برشتہ جان سفت

قطعہ عربیہ

وَحِیْدٌ مَلِیْحٌ سِرَاجٌ مُنِیْرٌ | صَبِیْحٌ مُبَاحٌ بَشِیْرٌ نَذِیْرٌ

| | |
|---|---|
| شَفِیعٌ رَؤُفٌ رَحِیمٌ کَرِیم | عَظِیمٌ فَخِیمٌ سَلِیمٌ کَلِیم |
| شَہِیمٌ زَعِیمٌ کَظِیمٌ بَسِیم | قَسِیمٌ جَسِیمٌ نَسِیمٌ وَسِیم |
| نَبِیلٌ جَزِیلٌ جَمِیلٌ شَکِیل | جَلِیلٌ خَلِیلٌ وَکِیلٌ کَفِیل |



فرد

| | |
|---|---|
| از فرق تا قدم ہمہ جانست آن نہال | گویا ہمہ ز آب حیاتش سرشتہ اند |



خمسہ

| | |
|---|---|
| خوب لکھا ہے بس کسی نے وہ | مدح حضرت مین ہی جو یہہ خمسہ |
| گیسوی مشک فشان و ید بیضا داری | ہمچو آئینہ خورشید کف پا داری |
| شہرہ حسن گلو سوز تو ہر جا داری | خط سبز و لب لعل و رخ زیبا داری |



حسن یوسف دم عیسی ید بیضا داری

| | |
|---|---|
| بسکہ گردیدہ موصوف تو در جملہ صفات | سخنت قند مکرر دہنت تنگ نبات |
| حسن و تقریر و ہمہ ناز و ادا و عادات | شیوہ و شکل و شمائل حرکات و سکنات |



انچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

| | |
|---|---|
| ہو گیا وصف عام کچہ معلوم | اب ہے ہر عضو کی صفت مرقوم |

لکھون وصف سراعلی شمیم اسدم اصبحت
کہ وا صف سربلندی دو عالم اس سے پایا ہی

ہین جو بیدار مغز وہ ای شمیم — بعنایات و فضل رب کریم
مجھکو عالی دماغ جانتے ہین — عقل و دانش کو میرے مانتے ہین
کیونکہ مین بے شعور و ناکارہ — سرِ سرور کا اب ہون مدح سرا
ہے منور جو آج کاخ دماغ — جلوہ افروز طور کا ہے چراغ
اس مین قبضہ ہی ندیدہ ہی — سر باوج فلک کشیدہ ہے
بلبل طبع چہچہاتی ہے — قصد پرواز سدرہ لاتے ہی
طائر فکر کا بھی عزم اکثر — ہی یہہ پرواز سدرہ سے بڑھکر
سے کر خامہ عرصۂ تحریر — طے بوصف سر بشیر و نذیر

## کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ عَظِیْمُ الْھَامَۃِ

لکھتے اس طرح ہین سب اہل سیر — خوب اور خوشنما بڑا تھا سر
جو دت فکر پہ ہے پس یہہ دلیل — یعنی تھے آپ بس ذہین و عقیل
کثرت قوت دماغ اور دل — جوہر عقل کا سمجھہ حامل

## ضَخْمُ الْھَامَۃِ — وَضَخْمُ الرَّاسِ

ان دو لفظون سے بھی یہی ہی مراد — دو روایت مین جو یہہ مین کہہ یاد

## لکھوں کیا حال گیسوں کو از بس پریشانی ہی
## دم فکر سخن پیش نظر اندھیر چھاتا ہے

سر مین سودا سوادِ گیسو کا — عشق دل مین ہی موئے دلجو کا
گر ہو رسوائی کا خیال ذرا — پردہ کر لیوی جھٹ شب یلدا
مجمعۂ طبلۂ عنبر — نافہ مشک یا ہے کاسہ سر
گر سیاہی سواد دیدہ حور — اور جتا طبع نارسا کا قصور
یعنے جو سوچ کر تو دے کا مثال — ایک بھی ٹھیک ہو یہ کیا ہی مجال
ایک بان کو تو یان ہی بات اور — قلم دو زبان کے کیجیے سپرد
وصف گیسوے سید عالم — اس طرح سی کر کلک شمیم رقم

## كَانَ رَجِلُ الشَّعَرِ ذُوْ وَفْرَةٍ وَلِمَّةٍ وَجُمَّةٍ

فخر ہر دو جہان و ختم رسل — باعث آفرینش جز و کل
رجل الشعر صاحب وفرہ — صاحب لمہ اور ذی جمہ
حسن و خوبی مین بال تھی چیدہ — محض سید ہی نہ محض پیچیدہ
وہ نون کانون کی لو تک آتی تھی — اور شانون تلک بھی جاتے تھے
اور یا مین لو اور شانون کے — کبھی اس وضع سی بھی رہتی تھے

ہین روایات مختلف اس مین | جان تو انکو جملہ چہہ قسمین
قسم اول ہی نصف کانون تک | اس روایت مین نقل ہے بیشک

كَانَ شَعْرُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ اِلٰى نِصْفِ اُذُنَيْهِ وَاِلٰى اِنْصَافِ اُذُنَيْهِ

یا مگر یہہ بیان حال سمجہہ | عقص اور جمع کا مقال سمجہہ
اور مقدار کا ہی یا یہہ بیان | حسب بالیدگی بہر آزمان
تا بہ نرمہ ہوئی یہہ قسم دوم | جیسے اس جا ہی یہ حدیث رقم

كَانَ عَظِيمَ الْجُمَّةِ اِلٰى شَحْمَةِ اُذُنَيْهِ فَاِذَا هُوَ ذُو وَفْرَةٍ

اور جمہ سے ہے یہان یہ مراد | مطلقا بال ای حجتہ نہاد
تیسری قسم ہے بزینت وزین | دو نون گوش اور دوش کی مابین
یہہ روایت جو نقل ہے اس جا | صاف یان اسکی ہین یہی معنا

كَانَ بَيْنَ اُذُنَيْهِ وَعَاتِقَيْهِ

قسم چوتھی ہے تا بدوش تہی بال | مگر اسکا بہی رکھہ ضرور خیال
جمہ سے کم زیادہ وفرہ سے | خود سمجہہ لے یہہ جو حدیث پڑھے

دُوْنَ الْجُمَّةِ فَوْقَ الْوَفْرَةِ




اور بر عکس ہے سمجھ اسکے | یعنی جیسے یہہ فقرہ لکھا ہے

**فَوْقَ الْجُمَّةِ دُوْنَ الْوَفْرَةِ**

بال اس طرح سے رہین گی جب | اسکو لمہ کہین گے اہل عرب
قسم پنجم یہہ ہے سن ای ذیہوش | بال موصول و متصل تھی بدوش
لکھون اس جا روایت رنگین | ہے سرا جواز جہان و چین

**يَضْرِبُ مَنْكِبَيْهِ وَيَبْلُغُ إِلَى كَتِفَيْهِ**
**وَكَانَ لَهُ جُمَّةٌ جَعْدَةٌ**

اور جو ہی قول ابن ابی ہالہ | غور سے سن ہی کر سمجھ والا

**يُجَاوِزُ شَعْرُهُ أُذُنَيْهِ إِذَا هُوَ وَفَّرَهُ**

جب بڑہانے کا آپ کرتے خیال | دونون کانون سے تھی گذرتی بال
ہی انہین تینون قسمون کا یہہ بیان | اب ہوئی خوب اسکی شرح عیان
ششمین قسم کا کلین تھین چار | عنبر و مشک و سنبل اونپہ نثار
انہین معنی مین یہہ روایت ہے | بافصاحت ہی بابلاغت ہے

**أَرْبَعَ غَدَائِرَ أَوْ ذُوْ ضَفَائِرَ أَرْبَعَ**

سن چکے تم جو تھین چہو قسمین | وجہہ مختار جمع لکھون مین
ملتے ہی حلق و قصر بالون پر | مختلف وقتون اور حالون پر

چار بار اتفاق حضرت کو
بعد ہجرت کے ایک حدیبیہ مین
تیسرا عمرہ جعرانہ
ماسوا اسکے اور بھی ایک بار
حال کوتاہی اور درازی کا
ہی تامل سی وہ نہین خالی
یعنی غفلت سی جب نہ کترا تی
اور کترواتے جبکہ سر دین
نہین خالی ہی بس تامل سے
یہہ بھی ثابت ہوا کہ موئے سر
غالبًا وہ درازے کوتا ہے

سر منڈا نیکا جو ہوا اسن لو
دوسرا عمرۃ القضا مین کہین
چوتھا حج الوداع مین ہی لکہا
قصر فرمایا تھا بلا تکرار
سب جسے بعد اسکے جیسا دیکھا کہا
جو کہ غفلت ہی اسکی وجہہ لکہی
تا بدوش شریف تہی آتی
نصف کانون سی تھی وہ بڑہتی نہین
جو کہ مذکور ہو چکا اب سے
رہتے تھے دوش تک دراز اکثر
گوش اور دوش سی یہ بڑہتے تھے

## وَكَانَ يَسْدُلُ شَعْرَهٗ

اور کرتے تھے سدل خیر بشر
دونون جانب جبین کی یا بقفا
جبہہ پر یا کہ موے پیشانی
یہہ بیان اتحاد سے حال کا ہی

سے یعنی لٹکاتے تھے وہ موی سر
پر بلا فرق وہ رسول خدا
چھوڑتے وہ حبیب ربانی
یعنی بغیر مانگ نکالے ۱۲
فرق اسمین نہ ایک بال کا ہی

کیونکہ اس وقت مین وہ عالیجناب / رکھتے تھے دوست وفق اہل کتاب

مگر اوس امر مین کہ ہوتے ضرور / نہ وجوب اور ندب سے مامور

اونکی تالیف آپ کرتے تھے / کہ طریقے پہ اونکے چلتے تھے

اور اسواسطے کہ ہووے عمل / اوس شریعت پہ جو کہ تھے اوّل

سدل ہی فرق وہ تو کرتی صاف / اور کفار فرق اونکے خلاف

فعل انکا جز اتباع سلف / کچھ نہ رکھتا تھا اور دلیل شرف

بعد اسکے روایت دیگر / سن تو لکھتا ہون اب بحسب خبر

## ثم فرق راسہ

بعد ازان آپ نے ہی فرق کیا / یعنی بالون کو بیچ سر سے جدا

مانگ سر مین نکالی ہی یہہ مراد / آخر الامر مین رکھہ اوسکو یاد

جانب جبہہ سے اوٹھائی بال / یعنی آگے سے پیچھے لائی بال

دوست رکھتے تھے اسکو آخر مین / تا ہو اونکے خلاف ظاہر مین

یعنی اہل کتاب کے بملال / دیکھے اونکے نہ حب رستی حال

ابن ابی ہالہ کا جو ہے یہہ بیان / اس طرح سن اوسی بگوش جان

## ان انفرقت عقیقتہ فرق والا فلا

بال گر خود بخود ادہر اودہر ہوتے / یعنی دو پارہ موسے سر ہوتے

ویسی ہی چھوڑتے نکرتے بہم | اوسی حالت پہ اونکو شاہ امم

اور ہنوتے دو پارہ گر از خود | فرق کرنے مین کچہ نکرتے کد

پہلی ہی حال کا ہے یہ بھی بیان | سامعیون پہ تا کہ ہووے عیان

دوست رکھتے تھی فرق آخر مین | جو ہین سنت کی متبع و مکین

اس لئی عالمان پیرو دین | مستحب کہتے ہین اسی پہ یقین

**وَكَانَ فِي الْمَفْرِقِ مِنْ رَاسِهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ شَعَرَاتٌ بِيضٌ**

لکھتے ہین راویان بخت بلند | مانگ مین تھی سفید موے چند

اور انس کہتے ہین بقول فصیح | رضی اللہ عنہ ہے یہہ صحیح

**لَوْ شِئْتُ اَنْ اَعُدَّ شَمَطَاتٍ كُنَّ فِي رَاسِهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ فَعَلْتُ**

گر مین یہہ چاہتا شمار کرون | یعنی موتی سفید سر کے گنون

خوب اونکے تئین مین گن سکتا | تہا کمی کا سبب کہ گن سکتا

**وَكَانَ اَكْثَرُ شَيْبِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ فِي فَوْدَيْ رَاسِهِ**

اس روایت کی اور مین معنی | اسکو شارح نی خوب ہی لکھی

سر مین موئی سفید تھی اکثر — جانب دو کرانہ ہائے سر
یعنی دو کنپٹی کی تھی نزدیک — اسکی ہندی بھی ہوگئی اب ٹھیک
اور جو آیا ہی اس روایت مین — شیب کی قلت اور کثرت مین

## وَلَمْ يَكُنْ فِي رَاسِهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَسَلَّمَ شَيْبٌ اِلَّا شَعَرَاتٌ فِي مَفْرِقِ رَاسِهِ ١٢

یعنی موے سفید خیر بشر — سر مبارک مین کچھ نہین تھی مگر
مفرق سر مین یعنی مانگ مین چند — تھی وہ موئی سفید بس لبند
جان یہہ ابتدائی حالت شیب — اور وہ آخر کا ہے بیان بی ریب
یعنی اول ہوئی تھی تھوڑے پدید — مفرق سر مین تھی جو موے سفید
ہوتے ہوتے سفید بعد ازان — ہوگئے بس وہان بھی پیری عیان
اور نسبت یہہ اوسکے تھے زیادہ — بس منافات ہے نہ اسمین ذرا

یعنی کنپٹی کی بال سے آنسے مانگ کی بال ١٢

## وَلَهُ شَعَرَاتٌ قَدْ عَلَاهُ الشَّيْبُ وَشَيْبُهُ اَحْمَرُ

بال حضرت کے وہ قلیل تھی جان — کہ جو اونپر ہوئی تھی پیری عیان
سرخ پیر کا تھا اوسہون یہ وقوع — یعنی اوس وقت مین تھا شیب شروع
شیب مخضوب کا جو قول ہی یاد — اوس سی تشبیہ کی فقط ہی مراد
یعنی حمرت تھی حمرت مخضوب — موئی دلجو مین لیکہ خوش اسلوب

حضرت عایشہ سی ہی یہہ نقل | ساتھہ تشریح کی سن ای ذی عقل

كَانَ شَيْبُهُ كَانَهُ خُيُوطُ الْفِضَّةِ يَتَلأْلُوءُ بَيْنَ سَوَادِ الشَّعْرِ اِذَا مَسَّتْهُ الصُّفْرُ صَارَ كَانَهُ خُيُوطُ الذَّهَبِ

یعنی موی سپید شاہ امم | اون پہ لاکہون درود ہون پیہم
صاف معلوم ہوتی تہی وہ بہم | گویا تحقیق ہین وہ رشتہ سیم
اور سیہ بالون مین چمکتی تہی | وہی موی سپید حضرت کی
جب لگاتی تہی اپنے بالون کو | زرد رنگت کی آپ کچہہ خوشبو
پس وہ موی سفید زرد سی | گویا ہوتی وہ رشتہ زر سے
نہ منافات اسمین ہوگی اب | یادرکھہ سن کی اسکو ای باادب
کیونکہ اول مین ہی بیان کیا | ابتدا و شروع پیری کا
اور اس دوسری مین پس بضرور | طاری ہونیکا اوسکے ہی مذکور

اِذَا ادَّهَنَ وَارَاهُ الدُّهْنُ

تیل بالون مین آپ ڈالتی جب | تہی سیہ بالون مین وہ چہپتی سب
جان باعث یہہ اونکے چہپنے کا | کنگہی کرنا اور تیل کا ملنا
نہ ہیکا یک نظر مین پہر آتے | اور جو آتی بہی تہی تو دقت سے
کیونکہ موی سیہ تہی کثرت سے | اور موی سپید قلت سے

کرتے ظاہر ہی ای بفہم وذکا | اسی مطلب کو یہ حدیث اس جا

اِذَا ادَّهَنَ رَاسَهٗ لَمْ یُبَیِّنْ مِنْهُ شَیْبٌ فَاِذَا لَمْ یَدَّهِنْ یُبَیِّنْ مِنْهُ

ہی ذکر حسن وہی غیرت خورشید کا پرتو

کہ ہر ذرہ بلسان مصریان جلوہ کہتا ہی

کرچکا وصف موئے سر تحریر | مطلقا وصف رو کرون تسطیر

شرق ولمعان واستدارت کا | چہرۂ پرضیا کی رنگت کا

جبہہ وچشم وشفر وابرو ولب | بینی اسنان وریش بسلت سب

رخ انور کی مدح کا ہی خیال | طائر فکر آپ ہی زرین بال

آج میرا دماغ روشن ہے | طور پر بھی تو پرتو افگن ہے

بنگیا ہے قلم یہہ شاخ بلور | اور بنی ہے مداد رشحۂ نور

ہے منور بیاض سے نامہ | وصف رو اس طرح لکہا ی خامہ

کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی

اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ اَحْسَنَ النَّاسِ وَجْھًا

خوبتر بس زروئے جہر کے | حسن مین آپ ہر بشر سے تھے

چہرہ تہا بے نظیر ولاثانی | مردم دیدہ کو تہی حیرانی

آتش افروز مہر مجمر تھا | بد نظر کو سپند اختر تھا

وَلَمْ یَکُنْ بِالْمُطَهَّمِ وَلَا بِالْمُکَلْثَمِ وَکَانَ فِیْ وَجْهِهٖ تَدْوِیْرٌ

اور پر گوشت روے اطہر تھا | جیسے ہوتا ہے بد نما پھولا
اور نہ کم گوشت بد نما ایسا | جسکو کہتے ہین عرف مین بیٹھا
تھا وہ چہرہ جو رشک مہر منیر | اوس مین ایک نوع کی تھی تھی تدویر
جان لی تو یہہ جملہ آخر کا | پہلے جملہ کا ہے بیان کرتا
سے وکان فی وجہہ تدویر ۱۲ | سے ولم یکن بالمطہم ولا بالمکلثم
اور اسی جملہ پر سمجھہ محمول | یہہ روایت جو ہی یہان پہ شمول

کَانَ مُسْتَدِیْرًا و نیز کَانَ اَسِیْلَ الْخَدَّیْنِ

استدارت تھی چہرے مین ایسی | کہ اسالت بھی جمع اوسمین تھی
یعنی بالکل نہ افتابی تھا | اور نہ مثل رخ کتابی تھا
جی مین اپنے جو آگیا تو شمیم | کی غزل عرض حال مین ترقیم

## غزل

وصف رو کر سکون یہہ کیا مقدور | رو سیہ مین وہ نور سے معمور
دیدہ خور ہے شرم سی خیرہ | خنکی سی چشم ماہ مین ہی سرور
ہو زبان بند شرم عصیان سی | ای مری ہادی ای علیم و غفور
مجھکو لاحق ہین جتنی مرض وہ ہون | بطفیل نبی اکرم دور

کر عنایت تو صبر و شکر و قرار | مجھکو ای مالک صبور و شکور

کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ مُبَلَّجَ الْوَجْہِ وَاَیْضًا اَبْلَجَ الْوَجْہِ

رخ وہ روشن تھا یعنی حضرت کا | ہین یہہ ان دونو فقرون کی معنا

یَتَلَأْلَأُ وَجْہُہٗ تَلَأْلُؤَ الْقَمَرِ لَیْلَۃَ الْبَدْرِ

یون چمکتا تہا وہ رخ انور | جون شب بدر مین ہو روے قمر
شعر ہوتخ پر ایک اصف کا | وصف لمعان رخ مین یاد آیا
رخش درخشان چو ماہ چاردہ بود | بخوبی آفتابش خاک رہ بود

کَاَنَّہٗ دَارَۃُ قَمَرٍ

حضرت کعب نی یہی فرمایا | ہالہ ماہ تھا وہ رخ گویا
تھا منور کہ اشعہ لمعان | گرد رخ کی تھا ہالہ وار عیان
رخ کو تشبیہہ دینا اس جا پر | جان مقصود ہے بجرم قمر
اور تشبیہہ ہالہ سے اے یار | ہی اشارہ احاطہ انوار
چہرہ کی ہر دو جانب و اطراف | ہالہ سان نور تھا نمایان صاف
بعضی لوگون نی پوچھا جابرؓ سے | حسن سی آپ کی جو باہر تھے

اَکَانَ وَجْہُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِثْلَ السَّیْفِ قَالَ لَا

یعنی گیا روئے پاک حضرت کا | مثل تشبیہ تھا چمکتا ہوا
قال لا یعنی تھا نہین ایسا | رخ وہ لاثانی حسن مین یکتا

**بل مثل الشمس والقمر وکان مستدیرا**

بلکہ تھا وہ تو مثل شمس وقمر | اور تھا مستدیر و خوش منظر
شرق و لمعان مین آفتاب سا تھا | اور ملاحت مین ماہتاب سا تھا
لکھ چکا حال استدارت کا | بوہریرہ کا قول ہون لکھتا

**ما رأیت شیئا احسن من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کان الشمس تجری فی وجہہ**

ق

نہین دیکھی ہی مینے کوئی چیز | یعنے از روئے حسن کے بہ تمیز
خاتم انبیا سے خوب زیادہ | رحمت حق بروح پاکش باد
واہ صل علے حبیب خدا | شمس چہرے مین تھا روان گویا
یعنی جریان شمس کا بسیار | مثل جریان حسن رخ مین تھا
یون لکھا ہے کہ اس مثال ہین یان | حسن تشبیہ تو بغایت جان
کیونکہ تشبیہ ہوتی ہے اکثر | ساتھ اوس چیز کی جو ہوا اظہر
قاعدہ تو یہہ چاہتے تھا بدیہہ | وہی چہرے کو شمس سے تشبیہ
مگر ایمین ہی عکس اوسکے کیا | تاکہ ہووے مبالغہ پیدا

به ثبوت کمال مدح و ثنا | بہ شبہ بہ بہیمہ مطلب تہا

جس طرح سے کہ گویا زید ہی شیر | پایا جائیگا اس مین شیر دلیر

عکس مین اسکے کر کہین اس طور | گویا ہی شیر زید تو فی الفور

اسمین ظاہر کمال وصف آیا | شیر سے زید کے شجاعت کا

پس یہان پر بھی یون کہا جاتا | رخ پر نور شمس ہے گویا

اس سی راوی نے پر عدول کیا | عکس تشبیہ کو قبول کیا

تاکہ از حد مبالغہ کر کی | داور حشر سے صلہ لیجیے

تو کہا گویا شمس ہے چہرہ | یعنی ہی اوس سے شمس کو بہرہ

اس سی بھی پھر مبالغہ بڑھ کر | کیا تجرید کے طریقی پہ

دوسرا شمس انتزاع کیا | شمس وہ ہی جو معدن ضو تہا

اوسکو چہرہ مین جاری کرکے کہا | شمس چہری مین جاری ہے گویا

پس ہوا ظرف و خزن انوار | یعنی چہرہ وہ مخزن انوار

کہ اوسمین مین سی شمس بھی ایک ہی | قطعہ نور سن اے نور خدا ہے

قید کی اوسکے ساتھ تجری کی | بسکہ نہایت چمک کی ہونے سے

اور کہا شمس جاری ہے گویا | چہرہ پر ضیا مین صل علی

اشرف الخلق سید ابرار | گنج اسرار مخزن انوار

آل و اصحاب پر بھی اونکی تمام
ہو درود و سلام بالا کرام

اور تجھکو سناون مین یہ خبر
اوسی تجرید کے طریقہ پر

ہے یہ قول ربیع جو انس طور
کذب سی دور ہے اسی کر غور

یون وہ کہتے ہین وصف حضرت مین
رخ انور کی حسن طلعت مین

**لَوْ رَاَیْتَہٗ لَقُلْتَ الشَّمْسُ طَالِعَۃٌ**

گر اوسے دیکھتا تو البتہ
یہی کہتا کہ شمس ہے نکلا

یعنی چہرے مین تو بوقت نشاط
دیکھتا بسکہ نور کی افراط

تو یہہ کرتا گمان ای خوش طالع
کہ یہہ تحقیق شمس ہے طالع

ہی اوسی سی یہہ ایک روایت مین
چہرہ پر ضیا کے مدحت مین

**لَوْ رَاَیْتَہٗ لَرَاَیْتَ الشَّمْسَ طَالِعَۃً**

اوسکو گر دیکھتا تو البتہ
دیکھتا شمس کو کہ ہے نکلا

گرچہ یان پر بھی سمجھی تو تجرید
نہین فکر رسا سے یہ ترے بعید

کہ کیا انتزاع قائل نے
نفس آخر کو نفس اشرف سے

اور ہی آخر کا نام شمس رکھا
یعنی جسکو کہ انتزاع کیا

اور اسی قول پر تو ہی توجیہہ
حسن رخ سی جدی ہی یہ تشبیہہ

**کَاَنَّ مَاءَ الذَّھَبِ یَجْرِیْ فِیْ صَفْحَۃِ خَدِّہٖ**

یعنی گویا ہے آب زر جارے | صفحۂ رخ مین با سبکساری
زن ہمدانیہ کا ہی یہہ کلام | وصف مین آپ کے علیہ سلام

(مین یعنے رخساریہ ۱۴۹)

## کالقمر لیلۃ البدر

گویا آپ تھا وہ رخ انور | چودہوین شب مین جیسے ہوی قمر
یہہ جو تشبیہہ رخ کو دے بقمر | ہی عجب لطف اسمین غور تو کر
کہ یہہ تشبیہہ محض سے ہے خوب | اور ہر ایک کے دل کو ہی مرغوب
جیسے نور مہ منور نے | دور کین ظلمتین رخ شب سے
اوسی صورت سے روی انور نے | ظلمتین ساری دہوئین عالم سے
دوسرے یہ کہ مثل نور قمر | نور وجہ شریف نافع تر
نور ہے شمس کے ہے صل علی | سرور کائنات ارض و سما
پئے تسکین و راحت دل خلق | اور پے دفع کلفت دل خلق
اسمین معنی ہین تو بفصل و ہنر | لکھتے مین صاحب درود اکبر

## اللّٰهم صل علی محمدن الذی نورہ کالقمر

اس ہی بھی ایک مناسبت ہے فوق | اور وہ یہہ ہی تو سن لی اید ذوق
یعنی ہے مستفید نور قمر | جسطرح نور شمس سے یکسر
ایسی ہی نور سرور دوسرا | نور حق سی ہی مستفید سدا

## اذا سرّا استنار وجهه کانّه قطعة قمر

یعنی جب ہوتے شاد اور خرم / چہرہ رخشندہ ہوتا تھا اوس دم

گویا کہتا تھا ماہ پارہ ہے / اس سے افزون تھا یہہ اشارہ ہے

جان تو اس حدیث مین ای اخی / کیا ہے راوی نی ہی عدول ہے

کہ نہ تشبیہہ سب قمر سے دی / پارہ ماہ کی مثال سے لکہی

اون احادیث کے خلاف صریح / مروی اس باب مین ہوئین جو صحیح

کچھ نہ اسکے سوا سمجھنا تو / کہ ہمیشہ جو ہے کلف مہ کو

اور اوس روئی غیرت مہ مین / دائما نور کے خزانے ہین

تو بس اوس پہلی سے عدول کیا / اور اس ثانیکو قبول کیا

(یعنے سب قمر کی تشبیہہ ہی ہو) / (یعنے پارہ ماہ سے تشبیہہ دینے کو)

واہ مضمون ہی یہہ بھی خوب فصیح / یعنی اس قول کی جو کی تشریح

کہ اشارہ ہے استتارت مین / اور وہ دونون جبین حضرت مین

ہین جو یہہ بعض روئی انور سے / یعنی دونون جبین سرور کے

بس مناسب ہوئی یہی تشبیہہ / کرین بعضے قمر سے اونکو بدیہہ

## وکانّه المرأة

اور گویا کہ آئینہ تھا وہ رو / یہہ بھی ہی ایک مثال اچھی خو

## وکانّ الجدر تلاحکه

اور گویا تھا روئے پر انوار | کہ رکھین تخمین موافقت دیوار
یعنی عکس اونکا ہوتا تھا مر سئے | رخ پر نور مین بوقت خوشئے
اوس خوشی سے وہ مونہہ چمکتا تھا | بسبب غایت ضیاء وصفا
حضرت عائشہ کا ہے ارشاد | وصف حضرت مین سنکی کر دل شاد

دَخَلَ عَلَی النَّبِی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ
یَوْمًا مَسْرُوْرًا تَبْرُقُ اَسَارِیْرُ وَجْہِہٖ

یعنی ایک روز شافع محشر | ہوئے داخل جو میری یان سرور
ہون ہزارون درود حق اونپر | تھی بغایت ہی شادی سے پر نور
دو خطوط رخ منور بس | خوب رخشان بجبہۂ اقدس
اور یہی ہے مراد بی کم و کاست | قول مین صاحب شفا کی راست
بنائے شفاء القلم ۱۲

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ
وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِیْ کَانَ اِذَا سُرَّ بَرَقَ اَسَارِیْرُ وَجْہِہٖ

قول حضرت جریر کا ہے لکھون | وصف حضرت مین کہتے ہین جو یون

رَاَیْتُ وَجْہَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ یَتَھَلَّلُ کَاَنَّہٗ مُذْھَبَۃٌ

یعنی دیکھا ہی مینے وہ رخ پاک | جسکی توصیف مین نہین ادراک

تھا چمکتا سرور و فرحت سی | کہ وہ گویا لمعہ زر ہے

وَكَانَّهٗ مُدْهَنَّةٌ

اور اس طرح سے بھی آیا ہے | یعنے جیسے یہہ فقرہ لکھا ہے

اس عبارت کی یہان ہین یہ معنا | کہ رخ پاک پس وہ ہوتا تھا

وقت فرحت کی یون بآب و تاب | ایک جا ہو کے مجتمع جیون آب

ہووی عکس شعاع مہر سی صاف | خوب ہی تابناک اور شفاف

اِذَا الْتَفَتَ بِوَجْهِهٖ يُرٰى مِثْلَ شِقَّةِ الْقَمَرِ

جب کبھی مونہہ کو پھیرتے چپ و راست | دکھتا مہ پارہ سا تھا بی کم و کاست

اِلْتَفَتَ اِلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ بِوَجْهِهٖ مِثْلَ شِقَّةِ الْقَمَرِ

مونہہ ہماری طرف کو حضرت نی | پھیرا مانند پارہ مہ کے

یہہ جو تشبیہہ دی ہی ای خوش خو | پارہ مہہ سے روے اقدس کو

یا ارادہ کیا اے نیک صفات | قطعہ سے نفس مہ کا اوسکے سات

اور یا ہی بیان حقیقت حال | یعنی اوس وقت مین ای نیکخصال

بعضی وجہ شریف سے شاید | پڑہیون اوسپر دردون بی حد

نیچے چادر کی وہ چھپا ہوگا | اور کچھہ اوس مین سی کھلا ہوگا

جس سی تعبیر کی ہی بیشک واہ | دیکھنے والے فی بہ پانچ ماہ

یہہ سمجھہ تو کہ جو جو تشبیہات | ہوئین مذکوریان ہین رخ کی سات

سب یہہ ہین بندش زبان عرب | اور عادات شاعران عرب

ورنہ یہہ محدثات تشبیہات | رکھین اوس سے مشابہت ہیہات

عارفینون کے پیشوا جو ہین | کاملینون کی مقتدا جو ہین

نام اونکا سنا محمد ہے | اور وہ بیٹے بھی ہین محمد کے

یہہ محمد ہین شاذ سے مشہور | یون وہ فرماتے ہین بوصف حضور

عربی ہین جو شعر لکھے ہین | نظم کرتا ہون اونکو اردو مین

كَمْ فِيهِ لِلْأَبْصَارِ حُسْنٌ مُدْهِشٌ | كَمْ فِيهِ لِلْأَرْوَاحِ رَاحٌ مُسْكِرُ

ہین خوبیان بہت اوسمین خدا شاہد ہی | کہ دیکھنے والے ہین بینا ئیونکی حیرانی

بہت شراب ہی اوسمین کہ فرط بہجت سے | کری ہی روحونکو نشہ کی جوش طغیانی

سُبْحَانَ مَنْ أَنْشَاهُ مِنْ سُبُحَاتِهِ | بَشَرًا بِأَسْرَارِ الْغُيُوبِ يُبَشِّرُ

وہ پاکذات ہی جسنے کیا اوسی پیدا | ہی اپنی نور سے یعنی وہ ایک بشر ایسا

کہ دیتا ہی وہ بشارات راز غیبی سی | کرون مین کون سے موہنہ سے ثنا و حمد خدا

قَاسُوهُ جَهْلًا بِالْغَزَالِ تَغَزُّلًا | هَيْهَاتَ يُشْتَبَهُ الْغَزَالُ الْأَحْوَرُ

گمان کرکی شباہت کا جہل سے اپنے | قیاس لوگون نی اوسکو کیا غزال کی سات

مشابہ اوسکے بھلا کیا غزال حور ہو
یہہ بات دور ہے اوس حبیب صاحب جمال کی شان

هذا وحقك ما له من مشبه
وأرى المشبه بالغزالة يكفر

قسم ہے حق کی نہین ہے مشابہ اونکا کوئی
مین جانتا ہون مشبہ شمس کو بھی کفور

کہ اون سے خلق کی روشن ہی شمع دیدہ و دل
اوسی سے دیدہ خورشید کو ہی دعوی نور

يأتي عظيم الذنب في تشبيهه
لو لا لرب جماله يستغفر

بڑا گناہ کرے جو کہ دیوے ایسی مثال
کرے ہی کیون نہین پیش خدا وہ استغفار

کہ کسر شان بزرگون کی ہی گناہ عظیم
بزرگ اون سے زیادہ ہی کون ہی بمقدار

فخر الملائ بحسنهم وجمالهم
وبحسنه كل المحاسن تفخر

جمال و حسن پر اپنے حسینونکو ہے فخر
کہ جنکے حسن مین ایدل تجھی بھی کچہہ ہی کلام

اور اوسکے حسن کے باعث خدا کی قدرت ہے
بڑائی کرتی ہین جو جو کہ خوبیان ہین تمام

فجماله مجلى لكل جميلة
وله منار كل وجه نير

جمال اوسکا ہی ہر خوب شکل کا مجلی
نشانی اوسکی ہے ہر روی روشن و زیبا

نہ ہے حسین کہ ہی باہمہ صفت موصوف
نہ ہے بشر کہ عدیم المثال مل سکے

## بیان جبہ شریف ابروی اقدس

شکر صد شکر اے خدائے غفور
حال ان سب کا ہو گیا مذکور

سر اقدس کا روئے انور کا
اور سب گیسوئے معنبر کا

| | |
|---|---|
| آب جو ہے تشکر ارز و دمساز | رکھ کے سجدہ مین بس جبین نیاز |
| یہہ دعا کر کے ہو جبین فرسا | یا الٰہی مرے مدد کرنا |
| تا مین اے صانع عدیم مثال | لکھون اوس جبہ جبین کا حال |
| اس جبین سا کے واسطے ہی ضرور | طاق محراب سجدہ ابروئی حور |
| اب مین ہون ہیچکارہ ادنے | معترف بالقصور یون لکھتا |

## کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ

## وَاسِعَ الْجَبْھَہْ

| | |
|---|---|
| بس تہی حضرت فراخ پیشانی | اور ہی یون بھی روایت ثانی |
| یعنے واسع کی جا ہے لفظ عظیم | اسکے معنے بزرگ کر ترقیم |

## رَوْنَقُ الْجَلَالِ یَطَّرِدُ فِیْ اَسِرَّۃِ جَبِیْنِہٖ

| | |
|---|---|
| تہے جو جاری بزرگی کی خوبے | یعنے دائم تھی باخوش اسلوبے |
| اونکی پیشانی کے خطوطون مین | اور اب یہہ بھی سامعین سنین |
| اوسکو بس کر کے خوب کہین یاد | ہے جبین سے یہان یہ جبہ مراد |
| یطرد ہے بفتح یا منقول | اور کہین گر بصیغہ مجہول |
| ظاہر آا وسکا وصف یون ہوگا | یطّرد یعنی گرد کردہ شدہ |

ہے مجھے لوح جبین محمد دو قرطاس لگی بدلی

## که وصف اس دم جبین نورالیقین لکھا جاتا ہے

وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ صَلْتَ الْجَبِيْنِ

یعنی تھی وہ جبین پیغمبر / کہ سدا ہو ورود حق اوپر

دونون جانب سی جبہہ کی ای یار / صاف و املس فراخ اور ہموار

لفظ واسع بھی صلت کیجا ہی / ایک روایت مین یون بھی لکھا ہی

اور مفاض الجبین ہی دوسرے جا / اور ایک جا یہ ہے لکھا اجلے

اَجْلَى الْجَبِيْنِ كَاَنَّهٗ هُوَ السِّرَاجُ الْمُتَوَقِّدُ يَتَلَأْلَؤُ

یعنی یون تھی جبین وہ روشن تر / شمع افروختہ ہو جیون یکسر

مگر اوس دم کہ باور خشانے / ہوتی ظاہر تھی بس وہ پیشانی

وقت ہوتی شگاف بالون کی / یا بہنگام شب بھیہ سب سنلی

اور یا وقت پھیرنے مونہہ کے / کسی جانب کو ایک جانب سی

گو کہ لا انتہا ہین وصف اوسکی / ایک حسان یو بھین فرماتے

مَتٰى تَبْدُ فِي اللَّيْلِ الْبَهِيْمِ جَبِيْنُهٗ / يَلُحْ مِثْلَ مِصْبَاحِ الدُّجَى الْمُتَوَقِّدِ

اور جو تھی وہ جبین روشن نام / تو محمد وفا کا ہے یہہ کلام

جَبِيْنُهٗ مُشْرِقَةٌ مِنْ فَوْقِ طُرَّتِهٖ / يَتْلُو الضُّحٰى لَيْلَةَ وَاللَّيْلُ كَافِرُهٗ

ہی جبین سی مراد جبس اوسکی / اور وہ ہر شخص بین مین دو ہوتی

دونون جانب کو جھکے یعنی ملتف جھہ درمیان اونکے

تنیمیم اب کیون نہو فکر سخن مین جون مہ نو خم
مثال ابروئی اقدس کی نہین کوئی بھی پاتا ہی

وَكَانَ أَزَجَّ الْحَوَاجِبِ سَوَابِغَ

یعنی تھے وہ رسول رب ودود — کہ اونہون پر ہو بی شمار درود
بسکہ باریک اور کمان ابرو — خوش طویل اور خوب ہی پر مو
ای برادر یہہ جان لے تو ٹہیک — ساتھ پر موئی کی جو تھے باریک
اسمین ہرگز نہ کچھہ منافی ہے — کیونکہ ہے یہ مراد وقت سے
یعنے دقیق ہونے سے
پہن گسترہ اور سطبر نہ تھے — مزوحم بھی وہ بال آبرو کے
جان پر موئی کا یہہ مطلب تو — کہ پراگندہ اور نہ تھے کم مو
تشنیہ سی جو یہان عدول کیا — اور لکھا ہے جمع کا صیغہ
یہہ سبب ہی مبالغہ کرتا — طول مین اونکے یہان تلک گویا
جمع اون مین ہوئی ہین حاجب چند — کیا ہی مضمون ہی خوب یہہ دلبند
اس لیئے اب حقیقۃ گویا — جمع کا لفظ یان پہ واقع ہوا
یعنی اعداد اپنے پرای اخی — اور کہا ہے یہہ شارحین نے بھی

اس لیے لانا جمع کا ہے یہان | تثنیہ بھی تو جمع ہے تو جان

## دقیق الحاجبین

ایک روایت یہہ یون بھی ہی سن تو | کہ وہ باریک دونون تھین ابرو
مثل اونکا ثواب سہین پاتے | پر محمد وفا ہین فرماتے
بِالْمِسْكِ خُطَّتْ عَلٰی كَافُوْرِ جَبْهَتِهٖ | مِنْ فَوْقِ لُؤْنَاتِهَا مِيْنًا صَفَا

## فی غیر قرن

ایک روایت مین فی کی جا ہی سن | معنی دونون کی ایک ہین لیکن
غیر پیوستہ جان وہ ابرو | اور یہہ محمود ہے سن ای خوشخو
نزد اہل عرب نہ اہل عجم | حق بجانب عرب کی ہی بقسم
کیونکہ اہل قیافہ بھی بس خوب | جانتے ہین اسی بہت محبوب
تھین جو ابرو وہ غیر پیوستہ | شعر بھی ہی یہہ خوب برجستہ
مابین دو ابروی تو راہی ست لیکن | بینی ہمہ آن راہ بشمشیر گرفتہ

## مقرون الحاجبین

ایک روایت مین یون بھی ہی لکھا | متصل اور بہم تھے پیوستہ
دونون ابروے سید دوسرا | اون پہ ہر دم کہون درود وثنا
وصف مین آپ کے لکھا ہی ضرور | ہی وہ اول صحیح اور مشہور

یعنے غیر مقرون ہونا

اور اگر جمع کا طریق لکھون　　تو کہا ہی یہہ شمار حون فی یون
ہوتا اوس شخص کو گمان اسکا　　بے تامل جو وہ نظر کرتا
دور سے یا کہ دیکھتا اوسکو　　دیکھتین پیوستہ متصل ابرو
اور کرتا قریب سے جو خیال　　جانتا اوسکے وہ حقیقت حال
یعنی اصل اوسکی وہ سمجھہ لیتا　　کہ وہ ابرو ہین غیر پیوستہ
کہا باریک بال لوگون سنے　　دونون ابرو کی بیچ مین کچہہ تھے
اور پڑتا تھا جبکہ اوپر غبار　　ہوتے ظاہر تھے وہ بلا تکرار
پس یہہ ہی حالت سفر کا بیان　　اور ہی مقصود غیر اوسکے بیان
وہ جو مقصود ہی بیان حال　　اوسی حال عوام کا ہی یہ قال
اور جو یہہ کہتی ہین کہ پہلے نہ تھا　　اتصال اون مین یعنی بعد ہوا
پس تو اس قول کو بعید سمجھہ　　فرق جون دیدا و شنید سمجھہ

## بَیْنَہُمَا عِرْقٌ یُدِرُّہُ الْغَضَبُ

درمیان ابروئنکے ایک رگ تھی　　وقت غصہ کی بس وہ تھی ہلتی
کہ اوسی ہوتی تھی بوقت غضب　　حرکت امتلائی خون کی سبب

قلم کیونکر نہو شاخ نہال گلشن خوبی

کہ حال بینی سرور لب اب تحریر پاتا ہی

## وَكَانَ اَقْنَى الْعِرْنِيْنِ

یعنی حضرت دراز بینے تھے
اور بلندی تھی بیچ مین اوسکی

یہہ بلندی غرض نہین لینے
رفعت وسط قصبہ بینے

کیونکہ یہہ وضع تو نہین اچھی
بلکہ اسمین ہی بات یہہ سچی

مرتفع تھی وہ وسط سے اپنے
ای مقابل مین پست بینی کے

جیسے بعضون کی ناک ہوتی ہی
بیٹھے حسن وجمال کھوتی ہے

یہہ جو کہتا ہون مین سمجھہ لے راست
کہ یہی ہی مراد بے کم و کاست

قول مین اوسکے جو کہی یون وہ
سائل الالف مرتفع وسطہ

ہر دو جانب برابر و ہموار
جسپہ خود بینی حسن کی تہی نثار

[illegible]

## دَقِیْقُ الْعِرْنِیْنِ

بن بینی دقیق اور باریک
جان اسکے یہی ہین معنی ٹھیک

ایک روایت یہہ تھی یہی ہی لکہا
اور منافات ہی نہ ان مین ذرا

کہ ہر ایک مین جدا جدا ہی بیان
وصف بینی سرور دو جہان

یعنی اول مین تو یہی سن لے
ساری بینی مراد عرنین سے

کیونکہ آیا ہے لفظ اقنی الانف
بھی ہون اونچے ہر دو ہر دم الف
اور ثانی مین ہے بن بیٹھنے
اور او سکی صفت ہے باریکی

لہٗ نورٌ یعلوہٗ یحسبہٗ من لم یتأمّلہٗ اشمّ

یعنی خاص او سکے واسطے ایک نور
تھا عیان او سپہ چشم بد ہو دور
بے تامل نظر جو کرتا تھا
اشم او سکے تئین سمجھتا تھا
یعنے اونچا ہے قصبۂ بینے
اور وہ نور کی بلندی تھی
اسکو کہتے ہین دیکھو صدق مقال
شعر لکھا یہ جسنے حسب الحال
بہ بین بر بینی آن عینیت حور
کہ شد موجی بلند از چشمہ نور
جان یعلوہ اور لہٗ کی ضمیر
سوئے بینی نہ سوئے ذات منیر
اسکا مرجع جو آپ کو سمجھے
ہی وہ بیشک خلاف ظاہر کی

کھینچا نظرون مین ہی تحریر ضعف چشم کا نقشہ
بھلا کب آنکھ اب کوئی حسین مجھسی ملاتا ہی

تھی وہ آنکھین کہ جبکا سن کی بیان
جن و انسان کا تازہ ہوا ایمان
خانۂ دل مین نور ہو ساکن
یعنی روشن ہو دیدہ باطن
انبیا سارے اور ملائکہ سبھے
سن کے اس حال کو یعین خوشی

یون کہین ہو کی شوق جان ہمہ تن
دل ما شاد و چشم ما روشن

وصف چشم جناب سرور دین
کھول کر چشم دل یون لکھ بہ یقین

## کان عظیم العینین

یعنی تھین آپ کی بڑی آنکھین
جلوہ حق سے جو لڑتی آنکھین

اور مراد اس جگہہ بزرگی سے
نفی ہی تنگی و سغاکے سے

یہی محمود سب کی ہی نزدیک
نہ بزرگی ہی ایسی خوب اور ٹھیک

کہ وہ نکلے ہوے ہون باہر کو
غیر محمود اسکو تم سمجھو

## اجل العینین

اسکے معنے یہ جان لے تو صاف
دونون آنکھونکا تھا فراخ شگاف

سمجھہ اسکو جو طبع ہے سالم
بڑی آنکھون کو ہی یہی لازم

## اشکل العینین

سرخی امیز تھی سپیدی چشم
حسن انگیز تھے سپیدی چشم

اشکل العین اوسکو کہتے ہین
کہ سپیدی مین ہوئین سرخ رگین

اسکو محمود جانتے ہین سبھی
ایک علامت تھی یہ نبوت کی

اور سحر خیز اوسکو مین کہتے
اشتقاق اسکا جان سحر سے ہی

چشم جادو بھی اور جادو گر
کھین اس واسطے کہ ہین دلبر

شکل کی معنی ہے جنے ای ہشیار — کیا طول شکاف چشم شمار
علمانے باتفاق ہے سکے — نسبت وہم بس طرف اوسکے

## ادعج العینین

خوش سیاہ وسپید حدقہ چشم — خوبی وحسن بھی تھی صدقہ چشم
یعنی از حد سیاہی اونکی سیاہ — اور سپیدی زبس سپید کہ واہ
سات وسعت کی تھی ای مدح شعار — یہہ اوسی کی ہین وصف مین اشعار
نرگس اندر باغ حیران از نگاہ چشم تو — مست آہو در بیابان از نگاہ چشم تو
قمریان کوکو نمایان عندلیبان صد ہزار — در ریاض دوست نالان از نگاہ چشم تو

## اشھل العینین

اشھل العین ہے ہوا مروے — تھی سیاہی چشم مین سرخی
وصف مین آپ کی ہی یہہ آیا — لیک کمتر نے ہی یہہ فرمایا
اور اکثر نی ہی کیا انکار — قول صاحب ابن غنیمن کا کر تو شمار
اور مثبت ہی اونکے دعوے کا — اس ہی پہلے کا جملہ جو گذرا
یعنے یہہ جملہ ادعج العینین — خوب ہی تھی سیاہ اونکے عین
اور کسیکو ثبوت مین اوسکے — جانہین ہی کلام کی کچھ ہے
ہی تو تحقیق ظاہرا یہہ مقال — اور خدا سب جانے یہہ حقیقت حال

ادعج العین اشہل العینین — یون ہی توفیق اونکے فیما بین
کہین ادعج سیاہ مطلق کو — کم سیاہی ہو یا زیادہ ہو
یا ہو او سمین ملی ہوئی سرخی — عام معنی یہ رکھہ تو اسکو اخی
تاکہ ہو عام خاص پر محمول — اور اشہل بھی پاہی اوسمین شمول
کیونکہ اشہل وہ آنکہہ ہی جسکے — ہو سیاہی مین کچہہ ملے سرخی
معنی اشہل کی اور بھی ہین لکھی — ہاین اگرچہ ضعیف پر سنیے
کہ سیاہی مین ہوتین سرخ رگین — اشہل العین وصف اوسکا کرین

## واکحل العینین

خود بخود تہین وہ سرمگین آنکہین — واہ نام خدا حسین آنکہین
پلک ہر دو چشم مین سے لیئے — آپ کی تہی سیاہی سے خلقے
گر کوئی دیکہتا طرف اونکے — کیا سرمہ ہی بس سمجہتا ہی
اوسکے اوصاف تو بہت ہین اور — مگر ان بیتون مین بہی کچہہ کر غور
بسان سرمہ سیہ کردہ خانہ مردم — دو چشم تو کہ سیاہ اند سرمہ ناکردہ
خدا بر رفتہ حسن خداداد — مر چشم سرمہ سا کردہ مگر صاد

چنہین کی حاسدان فن کی قلمین ثنا کی نشتر

## کہ ذکر حسن مژگان سے شیرین لب آتا ہے

### أَهْدَبُ الْأَشْفَارِ

خوب تھین اور دراز تھین پلکین
گو نہین وصف تام ہو سکتا
بیسنم از جنبش مژگان دراز

وصف سی بی نیاز تھین پلکین
لیک پھر بھی کسی نی خوب کہا
زدن بال پری ور پرواز

## لکھون تار شعاع مہر سی جرم قمر پر مین
## کہ وصف اب خدا نور کا یہان لکھنی مین آتا ہی

### وَكَانَ سَهْلَ الْخَدَّيْنِ

تھے برابر وہ دونون رخسارے
استخوان اونکی گوشت سی او نچے
کہ یہ اعلیٰ صفت ہی اور محبوب
نہ منافات دونون مین ہو گی
کہ فخامت کی معنی حجیم مین
کیونکہ اس سی مراد ہے ای یار

دل ہوس کہ مین وہی پیارے
نہ تھے بلکہ جسم برابر تھے
نزد اہل عرب نہیں مرغوب
یعنی ہی وہ جو بعضون سی مروی
ممتلی اللحم چہرہ تھا یہ ہین
غیر لیت اور سے نفی نا ہموار

## اَسِيلَ الخَدَّينِ

ایک روایت مین آیا ہی اسطور | اسکے معنی بھی مستوی کر عزیز
استطالة کی ساتھہ یعنے تھا | مستوی روہی خواجہ دوسرا
ہی غرض ایک مآل دونونکا | اور جو وہ بعضون سی ہی نقل ہوا
کہ ہوا ہیرا و یان یہہ لفظ اسیل | شاید اوسکے مقابلہ مین خلیل
کہ جو سایل نے تھا سوال کیا | روئے حضرت بسان سیف تھا کیا
بس یہہ تایید اوسکی ہے کرتا | کہ فقط تھا سوال سائل کا
استطالة سے چہرے کے اوس جا | نہ جھک سی سوال تھا اوسکا

## سَهلُ الخَدَّينِ صَلتُهُمَا

یون بھی ظاہر ہے اس روایت سی | صاف ہموار تھے وہ رخسارے
اون مین قعر اور نتو نتھا اصلا | زائد اسواسطے ہے صلتہما

جہانمین شہرہ آفاق اوسکی خوش کلامی ہی
دہان سید عالم کا جو وصف لکھا ہی

## وَكَانَ ضَلِيعَ الفَمِ

ساتھہ خوش فصحی کی ای مشفق من | اسکے رسول خدا فراخ دہن

یعنی تھا حلقہ وہاں شریف    طول اور عرض مین وسیع لطیف
غایت حسن اور ملاحت سے    اور یہہ لکھا ہے ایک شاعر نے
فرد ابر آورند سر از روزن بہشت    جمعیکہ در خیال دہانش فرو شدند
جانی ہین اتساع فم کو عرب    بسکہ محبوب اسکا ہی یہہ سبب
رکھتے ہین قوت فصاحت پر    خوش بیانی پہ بھی دلیل اکثر
یہہ بھی معنی ضلیع کی سنا    رقت لب جو بعضون نے لکھا
اور تفسیر بعضون نے اسکی    جو لکھی ہے عظیم الاسنان بھی
بے محل ہے وہ اور نامقبول    تو تعقب کیا ہے اوسکا قبول

## ہاین سلک گوہر نایاب سطرین درفشان کاغذ
## کہ دندان مبارک کا بیان تحریر پاتا ہی

وصف دندان جو خامہ لکھتا ہی    مونھ سے گویا گہر اوگلتا ہی
نور لفظون سے صفحۂ قرطاس    کہ ہی براقی تگرگ اوداس
ہی جو رخشندہ لبکا اور انور    اوس ہی پڑگئی ہی گلشن پر

كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ
وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ اَفْلَجَ الْاَسْنَانِ +

ایک روایت میں ہی افلج الاسنان ‏— دوسرے میں ہی منفلج الاسنان

یعنی اندک کشادہ دندان تھے — ہے مراد اس سے دانت اگلے

یان فلج وہ کشادگی سمجھو — اگلے دانتون کے درمیان جو ہو

انہین معنی سے کے جو موید تھے — ابن عباس کی حدیث لکھی

افلج الثنتین واشنب ہو — اور ثنیہ لغت مین ہے یہ سنو

کہ ہے اگلے دانتونکو لکھا — پر کہا ہے کہ یہ حمل کرنا

یعنی مطلق کو یون مقید پر — ہی نہ خالی مسامحت سی مگر

کیونکے برتاو مین فرج کی جا — ہے فلج کو لیا سن اے دانا

اور یہ اوسکا ہے جزو معنی جان — اسکے معنی یون شرح سی پہچان

یعنی معنی فلج کی ہین ہونا — فرجہ مابین ثنیتین فتا

لفظ اسنان کو بھی ایسی ہی جان — یعنی ہے وہ جو افلج الاسنان

اور برتنا یہ عام سے معنے کا — خاص کی سات بی ضرورت تہا

کیونکہ اسکے بعید لکھی تھی — جمع اس جا یہ ہی یون ہوسکتی

کہ ہر ایک کی روات مین سی بیان — وہ کیا ہی ہوا جو اوسپر عیان

یعنی جیسا ہوا جسے معلوم — کہا ویسی ہی اوسنے کر مفہوم

لیکن تھے آبدار و بہ ہر رونق　　دانت باریک و تیز ہے یہہ حق

اور بعضون نے یون کہا اشنب　　یعنی ایسی شخص کو کہین گی جب

کہ غدو بستہ ہو نزلفین اوسکے　　اور ای دوست بردہ بھی ہووے

مُفَلَّجُ الثَّنَایَا

یعنی دندان تھی حضرت کے　　لیکہ روشن تھی اور تابان تھے

وَبَرَّاقُ الثَّنَایَا

دانت روشن تھی اور درخشندہ　　جن سے شرما ہی برق رخشندہ

یَفْتَرُّ عَنْ مِثْلِ حَبِّ الْغَمَامِ

ہوتی ضاحک تھی جب شہ دو جہان　　دانت مثل تگرگ دیکھتے عیان

خود سمجھ لیگا اسکو ہے تو عقیل　　کہ یہہ براقیت مین دی تمثیل

وصف اونکا جو حسن ثغر ہی ہی　　ہین یہہ معنی کہ دانت اچھی تھی

قَوِیُّ الْاَسْنَانِ وَفِی رِوَایَةٍ کَانَ عَظِیْمَ الْاَسْنَانِ

یہہ جو لکھے ہین یان پہ دو فقرے　　سے وندتی کی تو مرادان سے

جملہ وصفون مین یعنی وہ دندان　　تام ستھے اور دوست بیشک جان

شعر صاحب قصیدۂ بردہ　　گوی سبقت ز شاعران بردہ

کانما اللؤلؤ المکنون فی صدف　　من معدنی منطق منہ ومبتسم

درّ مکنون در صدف دندان او گویا
بود ظاهر از دو لب چون میشدی او متبسم
ترجمہ اسکا فارسی مین یہہ تھا
مین نے اردو مین اسکو نظم کیا
ہین صدف مین نہان درّ خوش آب
ای سپید اور تازہ و سیراب
ہوتی ظاہر تھی نطق کی کان سے
یعنے دندان شریف حضرت کے
بولنے اور مسکرانے سے
بس سفید اور لطیف دکھتے تھے
جس کسی نے کہا ہے خوب کہا
یہہ جو دو تین شعر ہوئن لکھتا
این رشتہای درّ کہ میان دو لعل بست
دُردانہ ہاست ریختہ در چشم آفتاب
نہ ہے دندان بزیر لعل خندان
تو گوہی در شفق برقی ست رخشان
بہر وارید دندان ہاے پر نور
صدف را آب دندان دادہ از نور

## إِذَا تَكَلَّمَ رُئِيَ كَالنُّورِ يَخْرُجُ مِنْ بَيْنِ الثَّنَايَا

دیکھا جاتا تھا نور وقت کلام
کہ نکلتا ہے دانتون سی وہ تمام
تھا وہ دندان کا یا زبان کا نور
یا دہن کا وہ رشک شعلۂ طور
اور نکلنے کی دانتون سے تھی راہ
شعر یہہ خوب ہی کسیکا واہ
اندر دہان زبانہ شمع است شعلہ زن
یا غود زبان دوست چو طوطی سخنوراست
یخرج کی ضمیر ای سامع
سوی کالنور تو سمجہہ راجع
اور جوری ہی صیغۂ مجہول
لفظ کالنور اوسکا ہی مفعول

اور ہے اوسکی سر پہ زاید کاف | نہین تشبیہ ہے سمجھ لے صاف
بلکہ ہے امر واقعی کا بیان | اور یہہ حضرت کا معجزہ تھا عیان
لفظ مجہول جو یہان آیا | اسکی جانب اشارہ فرمایا
کہ نہا خاص ایک نے دیکھا | نور دانتون سی سے وہ نکلتا ہوا
بلکہ وہ نور تھا نکلتا مدام | آپ کے دانتونسے بوقت کلام
ایک روایت مین یون بھی ہی آیا | فاعل رئی شئے کو ٹھہرایا
اور کالنور نعت اوسکی ہے | یخرج حال اوسکا مرجع شی
اوسکی تقدیر دیٔ شیٔ کالنورِ | خَارِجاً مِن ثنایا ہی مذکور
رُءِیَ اور رُئِیَ بھی ہی صحیح | بلکہ پہلے سے دوسری ہی فصیح

نہو جاوی قلم ذوقِ حلاوت سی کہین لب بند
جناب فخر عالم کے لبون کا ذکر آتا ہے

احسَنَ عِبادِ اللهِ شفتَین +

بہترین تھی خدا کی بندونسے | آپ ازروے دونون ہونٹھون کے
سچ ہی وصف لب مبارک مین | یون محمد و فاتحہ کہتے ہین +
بحر من الشہد فی فیہ مرا شفتہ | یاقوتۃ صدف فیہ جواہر

ایسی مضمون کی وصف مین لب کی | فارسی مین یہہ شعر ہین لکھی
لعل جان بخشت کہ یاد از آب حیوان میدہد | زندہ را جان می ستاند مردہ را جان میدہد
تکرد و تشنہ در گرمای صحرای قیامت ہیچ | بخاطر بگذراند ہر کہ لعل آبدارش را
لب نازک جسم سے تھی پیوستہ | کیا کری وصف خامہ لب بستہ
کیونکہ ہونا لبون مین بیشک و ریب | وقت خاموشی انفراج ہی عیب
کہ نشانی ہی یہہ حماقت کی | ہی یہہ اہل قیافہ نے لکھی
ہین یہی معنے ضلیع الفم | وصف مین آپ کی ہوی جو رقم

## الطفہم خلقۃ فمًا

ماشاء اللہ سرور دو جہان | سب سے الطف روی مہربان
وقت جب ہنسی کی تھا ہوتا عیان | کہ وہ الطف ہی سب سے مہر دہان
ہو گئی معلوم ابھی دل کو شعر | لکھی موقع پہ ہی اپنے یہہ دو شعر
بفکر خاتم لعل لبت ہر گاہ می افتم | نمی آرم بیان خاتم انگشت از دہن بیرون
اگر آن غنچہ دہان مہر ز لب برگیرد | جگر تشنہ خورشید محشر گیرد

## سواد صفحہ گلشن پہ بیشک حرف آب آیا

ا ا ن جو لحہ و شار کا ای ادا لکھا جاتا ہی

## كث اللحية

سرور انبیا کے خوش انداز | تھی گھنی داڑھی گول غیر دراز
دو روایت ہین اور بھی سن لے | کہ عظیم و کثیف اون مین ہے
اور یہ گو سچ کی ہین مقابل ہین | چکی داڑھی بھی جسکو کہتے ہین
عمدہ مضمون کی شعر تھی یہ لطیف | لکھی اسجا بمدح ریش شریف
کلک ما فوارۂ آب زمرد گشتہ است | بسکہ از تحریر خطش سبز شد گفتار ما
احاطہ کرد خطت آفتاب تابان را | گرفت خیل پری درمیان سلیمان را

## قد ملأت لحيته ما بين هذه الى هذه

ریش اقدس جو تھے وہ تا سینہ | اوس سے پر تھا وہ سینہ بے کینہ
ذقن اور دونون کانون کی بابین | پر محاسن سے تھا بزینت و زین

## قد ملأت نحره

پر کیا تھا درازی نے بیشک | بند گردن کو اونکے سینہ تک
اب منافی نہ اسکے یہ ہوگا | ایک روایت مین ہی جو یون آیا

## كث اللحية بملاء صدره

یعنی تھی اس قدر گھنی داڑھی | کہ تھے بھر دیتے آپکی چھاتی

یہاں صدرہ سے یہاں ہی مراد
یعنی پہنا ہے صدر سے نہ کبھے
اور اول میں بس اسی سی تو جان
اور بعضوں نی یوں بھی ہی لکہا
کہ وہ رہتے تھی باقی ای خوشخو
تو زیادہ نہ اس سے کوتہ تر
اور جو بعد اخذ ہوتا استر سال
کہ زا علائے صدر تا بصدر
ترمذی کی حدیث کا مضمون
کہ کترواتے تھے جناب رسول
اور وہ جو حدیث میں آیا
کہ ہو کوتہ بردت ریش دراز
نہ اخذ بلکہ ہے غرض اس سے
پس مراد اب یہاں یہ تو یہہ لے
اسپہ بھی چاہیے تو اگر بڑھنا
یہہ جو مشہور ہے کہ حضرت کے

غرض سینہ سن لے اے خجستہ نہاد
متجاوز وہ لحیہ ہوتے تھے
اور سکے مقدار طول کا ہی بیان
نقل کرتا ہوں اور سکو میں اس جا
بعد کترانے کے جو ریش نبی
ریش اقدس کو کرتے خیر بشر
تو پھر اس وضع میں تھا بس جمیل
تھی پہونچتے وہ لحیہ اطہر
کرتا تائید ہے اسی کی یوں
لحیہ پاک کو ز عرض اور طول
مشرکوں کی مخالفت کرنا
مشرکوں کی یہہ ہے خلاف ابدا
مونڈنا اور قریب مونڈنیکے
حد مذکور سے نہ کم ہووے
نہیں ممنوع بلکہ ہے اچھا
چار انگشت لحیہ طبعا تھے

یعنی تھی وہ اسی قدر سے خلقے
کہ دراز اور نہ کم تھے کچھ ہوتے
یہہ روایت قوی نہ بات آئے
اور نہ اسپر کوئی سند پائے
بعضے کہتے ہین لحیہ اوسکو کہین
بال ٹھڈی پہ جو سے نکلتے ہین
پس کہا جائیگا یہہ سن اونظور
معنی کث لحیہ مین اس طور
کہ بہت بال ریش اقدس کے
یعنی ٹھڈی پہ تھے وہ کثرت سے

## کان اسود اللحیۃ حسن الشعر

تھی لغات ہی موئی ریش سیاہ
خوب بالون کی تھی وہ عالی جاہ
تھی محاسن وہ جمع حسن کمال
ہی زبان صفت یہان پر لال
فرط شوق محبت خط و رو
دل ہی کہتا ہے یہہ کہی جا تو
خط کلام کلیم ورخت کلام اللہ
چہ خط چہ رخ چہ جبین لا الہ الا اللہ

## حسن السبلۃ

لکھہ یون حضرت کا وصف موئی بروت
خوبتر سب سی تھی زرو ہی بروت
یعنی از روئی آفرینش کے
اور بہی تھی زروئی بنیش کے
ایک روایت میں وافر السبلہ
تھی بہت بال مونچھون کے آیا
لکھا بعض وقت نفی سبلہ کی کم وبیش
بال ٹھوڑی کی تا کنارہ ریش
تا کہ ڈاڑھی کا مرا آگے سے
خاص [illegible]

ہون لٹکتے ہوئے وہ سینہ پر — بعض اقوال یون ہین آئے نظر
حسن اونکا مراد ہے اس سے — ساتھہ انبوہ ہے خوش نمائی کے

## قص الشارب

یعنی شاہ زمن رسول ﷺ نکو — قطع فرماتے تھے شوارب کو
کیفیت قطع شارب شہ دین — کہین تصریح سی تو دیکھے نہین
کہ کترتے تمام شارب سے — یا سبالین سے تھے ترک فرماتے
پر صحابہ کا اب مجھسے فعل سنو — جس طرح قطع کرتے وہ اونکو
دوطرح تہا اس امر مین یعنے — ترک مین اور نہ ترک مین اونکے
اور اس امر کو بھی پایا عام — تھا جو حکم نبی علیہ سلام

## قصوا الشوارب واعفوا اللحی

ہوئے قائل جواز مین اونکے — یعنی یک قوم ترک سبلت کے
بنظر امر عام و بعضے اثر — جیسے کرتے تھے وہ جناب عمر
دوسری قوم کے ہے پیش نگاہ — ترک سبلہ مین قول استکراہ
اونکے بھی امر عام پر ہے نظر — اور ہے اقتدای ابن عمر
کہ کترتے تھے وہ تمام و کمال — ہی یہہ ماثور اوس جناب کا حال
نہین ملتی ہے قص کی مقدار — از جناب نبی شہ ابرار

پر کتابون مین ہے یہ بس مرقوم | کہ ہو سرخی لب عیان معلوم
اسی مقدار کو سمجھ لینا | ہے خداوند عالم و دانا

## کَانَ فِی لِحْیَتِهٖ عَلَیْهِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ شَعَرَاتٌ بِیْض

خاتم الانبیا شہ دین کے | چند موئے سفید ریش مین تھے
یعنی دس یا کہ اس سے بھی کمتر | دمبدم دل سے پڑھ درود و خبر
نہین جا سکے منافی ہے اصلا | اور روایات مین جو ہے آیا
نہ کیا طول کے سبب مرقوم | کہ رسالہ سے نثر کے معلوم
کیونکہ یہہ اختلاف مبنی جان | حال پر اور زمان پر ہے آن
مختلف ہین روایتین مرقوم | اسمین پس وجہ جمع کر معلوم
مختلف وقتون اور حالون سے | یعنی جس وقت دیکھا جو جسنے
ویسی ہی اوسنے وہ بیان کیا | نہ منافات اسمین ہے اصلا
اور موئے شریف مین بے ریب | یہ سبب تھا ظہور قلت شیب
کہ بڑھا انکو جانتے ہین نسا | سخت مکروہ اور زشت لنا
اور مکروہ جاننا کوئے چیز | سرور کائنات سے اے عزیز
کسکی تقصیر اور کیسا گناہ | کفر ہی اس سے بس خدا کی پناہ
تھین جو ازواج طاہرات کثیر | بس ہوا اونپہ فضل رب قدیر

مین لکھکر مدح اذنین مقدس مین یون چوکنا
کہ شور جوشش بحر رحمت اب کانون مین آتا ہے

وصف اذنین سرور عالم
نہین ہوتا گانٹ تو رقم

کان سیاح چرخ نے ایسی
آنکھون دیکھے کہین نہ کانون سنے

رشک گلبرگ باغ رضوان واہ
صدف نور دُر سمہ آلہ

## نام الاذنین

یعنی حضرت تھی کامل الاذنین
خوب کانون کی وہ شہ دارین

خوب خلقت مین حسن ہیئت مین
بے بدل بی نظیر اونکو کہین

جب کبھی بالون مین سی دیکھہ جاتی
ساتھہ اوس حسن کی جو رکھتے تھے

گویا دکھتے وہ دو ستارے ہین
بلکہ دو نور کے شرارے ہین

شاعری خوش بیان زبس خوش گفت
دُر و صدفش برشتۂ جان سفت

وہ چہ گوش وچہ بنا گوش بگر
از سمن رُستہ دو برگ گل تر

ز حسن او کہ بحری ہست در جوش
صدف بہر در خوبی ست آن گوش

گلوگیر اس قدر ہی ذوق مدح گردن اعلی

کہ طوق فکر مضمون مین مری گردن پھنساتا ہی

کَأَنَّ عُنُقَہٗ جِیْدُ دُمْیَۃٍ فِیْ صَفَاءِ الْفِضَّۃِ

جب لکھا وصف گردن اعلی
گویا گردن تھی عاج کی تصویر
اور بیاض اوسکی مثل سیم سفید
یعنی غایت صفا تھی اور شفاف
وصف گردن کا سن یہ نیک صفات
اور تشبیہ اونکی گردن سے
کہ بناتے ہین جب کوئی تمثال
تو وہ خوبی شکل مین اسنے
ایسی ہی تو سمجھ لے یہ بھی مثال
اور تشبیہ سیم مین کر غور
یہہ عبارت حدیث کی ظاہر
یعنے صفاء الفضۃ ۱۲
اور حدیث ابو ہریرہ سے
کان عنقہ جید دمیۃ ۱۲
کہ یہہ اس وصف سی صفت ہی جدا
یعنے صفاء الفضۃ ۱۲

حسن اگر گلے کا ہار رہا
تھا نہ خوبی مین کوئی اوسکا نظیر
تھے چمکتے بسان صبح امید
نہ کہ وہ مثل جص و گچ تھی صاف
کرتے ہین سب عرب بیاض کی ساتھ
جید دمیہ سے اس لیے آئے
کرتے ہین وہ مبالغہ مین کمال
ہوتے ہر ایک شی ہی ہی اچھے
کہ اوسی جملہ وصف مین تھا کمال
ہی نہین جز شروق و لون کچھ اور
کرتے وصف عنق ہی اک ماہر
ہوا معلوم اس طرح سے مجھے
از پئے لون خواجہ دوسرا

ایک روایت مین ہی لکھا یون بھی ‏ کہ وہ گردن صفا و طول مین تھے

گویا مثل صراحی نقرہ ‏ پر نہ مفرط تھا طول اوسط تھا

شعر دو تین یان مین لکھتا ہون ‏ وصف گردن مین خوب ہین موزون

چون چراغ صبحدم خورشیدی افروز بجان ‏ تا بیاض گردن سیمین او شد آشکار

از لطافت ہیچو جان چون شمع در فانوس بود ‏ از بیاض گردن او شعلہ آواز را

بیاض گردن او صبح روشن گیسوش ‏ بشب کہ دید فجر او روشن آفتاب

بیاض گردن صبح و شب مو ‏ سواد خط بہار گلشن رو

نہ کیون حاصل سبکدوشی ہو اوسکو بار عصیان سے

جو وصف اب شانہ و دوش مقدس کا سناتا ہے

## جلیل المشاش والکتد

ہے لکھا یون کہ دوش پاک نبی ‏ ایک خوبی کی ساتھ تھی بہاری

اور بھاری سمجھ تو ایسے سے ہے ‏ جو ہر ایک استخوان کے بھی

دیر سے کر رہا ہے دل اصرار ‏ وصف مین دوش کی یہ پڑھ اشعار

نازم آن لطف بر دوش تجلی خیزش ‏ کہ بجیب گہ آئینہ جلا می گردد

صفای دوش را تا باز کردہ ‏ پر از دوش پری پرواز کردہ

اور تجھے دونون ملے جوڑے شانے | فرق کچھ نہ بیچ مین تھا دونون کے

خدایا سینہ صافی دی مجھی تو اوسکی صدقی سی
کہ جسکا سینہ گنج معرفت تیرا کہاتا ہے

## عریض الصدر

خوب چوڑا تھا آپ کا سینہ | دور تھا جس سے بغض اور کینہ
فرق شانون کا سینہ کی وسعت | لازم ایک دوسرکی ہی یہہ صفت
بعضی تحقیق کرنے والون نے | معنا چوڑائی کی یہہ مین لکھے
ہی
چوڑے سینے سے ای خجستہ نہاد | ہی یہان انشراح صدر مراد
کہ ہو گنجایش اوسکے طاعت کی | اور سمائی ہو معرفت کی بہی
قول حق یہ ایمین ہے افصح | یعنے یہہ آیۃ الم نشرح
کیونکہ مبعوث سید عالم | جب ہوئی جانب عرب و عجم
حق تعالی نے آپ کے دل سے | غم و اندیشہ سارے دور کیئے
اور کیا بس کشادہ سینہ کو | تا ہر ایک بات کی سمائی ہو
اور نہ رہ پاے کوئی اندیشہ | صاف سینہ ہے وہ جیون شیشہ
واہ کیا با طبعیت موزون | شعر لکہے کسی نے پر مضمون

از غم سینہ‌ات ای رشک بہار — بدر شد ماہ ہلالی ست دو بار
وہ جو سینہ پہ لا لے گو ہر — لعل جل گشتہ و بستہ مرمر
صاف مروارید و مہ را بختند — طرح لوح سینہ او ریختند
جمعیکہ در کمین گہ صبح قیامت اند — آن سینہ را از چاک گریبان ندیدہ اند
چنانکہ شمع فروزان نماید از فانوس — فروغ سینہ اش از پیرہن بود روشن

عروس کام دل ہی ہم بغل مجھسی کہ اب جی مین
بغلسی معطر کا خیال مدح آتا ہی
کَانَ اَغْفَرَ الْاِبْطَیْنِ

تھین بغل ہاے پاک خیر انام — مثل رنگ بدن سفید تمام
یعنی یکسان تھا رنگ جسم و بغل — کہ خصوص اسکو آپ پر ہی حل
اور ہر شخص کی بغل کا رنگ — جسم کی رنگ سی جدا ہی و تنگ
یعنی ہوتا ہے تیرگی مائل — بخلاف آپ کی سن ای عاقل
اور بغل مین نہین تھے آپ کی بال — پر کچھ اس مین خدا ہی قیل و قال
کیون کہ بعضی حدیثون مین آیا — قلع کرنا بغل کے بالون کا
بسکہ خوش بو بغل سے آتی تھی — ہے یہہ بعضی صحابہ سے مروی

کہ لگایا جب آپ نے مجھکو
مثل خوشبوئی مشک آئی مجھے
لکھون وصف بغل مین یہ اشعار

اپنے سینہ سی بس تو ایک خوشبو
اون بغل ہای پاک حضرت سی
تا ہوا عجاز حسن کا اظہار

اشعار

چہ اعجاز ید بیضاست در حسن بغلہایش
بغل بودہ بخوشبوئی بدان سان

کہ شام تیرہ روزان اتجلی در بغل دارد
تو گوئی عطر دانی ہست پنہان

یقین ہی لطف حق پشت پناہ حال دل ہوئی
شمیم اشعار وصف پشت اقدس کی سناتا ہی

وَكَانَ ظَهْرُهُ الشَّرِيفَةُ كَأَنَّهُ سَبِيكَةُ فِضَّةٍ

اور تہے آپ کی وہ پشت شریف
تہی سفید اور صاف بس ہموار
مُہر تہی آپ کی نبوت کے
اس لیے نام یہ رکھا اوسکا
خاتم الانبیا وہ ہے ہو گا
سو نشانی تہی وہ بصد زینت
تہی سند محضر نبوت کے

گویا نقرہ گداختہ ہو لطیف
اور شانون کے بیچ مین ای یار
بس وہی خاتم نبوت ہے
کہ کتابون مین اگلی لکہا تہا
پشت پر جسکے ہو نشان اوسکا
جس سے پہچانے جاتے تہے حضرت
کہ نہ واقع کوئی خلل ہو کبہی




اور محفوظ بھی تھی اوسکی سبب
اور نشانی تھی یا تھا سر الہ
اور کہا ہے یہہ بھی حاکم نے
ہوئے مبعوث جتنے پیغمبر
کچھہ نہ کچھہ ایک نشان نبوت کا
یعنی بائین وہ نون شانون کے
تھا لکھا اوس مین کلمہ اللہ
اور توجہ کی ساتھہ تھا مسطور
ایک روایت مین یون بھی ہی لکھا
اور بعد از وفات حضرت کے
موت کے آنے کی یہہ تھی پہچان
بس علامت تھی وہ نبوت کی
اور پھر جب وہ ہو گئے غائب
کہ پس مرگ پھر نبوت کے
اور گم ہونے کی یہہ بھی دلیل
حق تعالی ہی اوسکو جانتا ہے

طعن اہل کتاب سے باثوب
خاص حضرت کی ساتھہ حمد اللہ
ہی روایت بن منبہ سے
اسکے تھا سیدھے ہاتھہ مین کیسہ
اور ہماری نبی کی پشت پہ تھا
آپ کی خاتم نبوت سے تھے
وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ ای واہ
حَیْثُ کُنْتُ فَاِنَّکَ مَنْصُوْرٌ
اوسمین ایک نور تھا چمکتا ہوا
ہو گئی غائب وہ جسم اقدس سے
کہ رہا پشت پر نہ اوسکا نشان
کہ ہویدا جو تا حیات رہے
سبب اوسکا یہہ جانیے صاحب
باقی حاجت نہ کچھہ سند کی رہے
کہ ہو کچھہ اوس مین راز رب جلیل
اور اس طرح سے بھی لکھا ہے

اوسکے گم ہونے سے نہ سمجھے کوئی / کہ نبوت بس اب نہ باقی ہے
کہ نبوت نبی کی ہے باقی / نہیں ہرگز وہ موت سی جاتی
ہے نہی لکھا خاتم نبوت کو / جس طرح بیضۂ کبوتر ہو
پارہ گوشت سرخ رنگت کا / دونوں شانوں کے بیچ اوبھرا تھا
ظاہر و باطن اوسکے تھے مسطور / دونوں سب جملے جو ہو چکے مذکور
وقت پیدایش اوسکا بعضوں نے / لکھا اس طرح سی کہ حضرت کی
ہوئے پیدا وہ بعد شرح صدر / اور لکھتے ہیں بعضے عالی قدر
پیدا ہوتے ہی آپ کی وہ ہوئے / پشت اقدس پہ یعنے مہر نبیؐ
اور بعضوں نے اس طرح سی کہا / ساتھ ہی آپکی ہوئے پیدا
ایک روایت میں ہے لکھا اس طور / چاہیے یاد رکھنا سن کے بغور
بیچ شانوں کے بائیں جانب تھا / پارۂ گوشت ایک اوٹھا ہوا
چند ایک بال بہی تھی کچھ اوسپہ / اور فرماتے ہیں یوں ابن عمر
اوسپہ تھا لا الہ الا اللہ / گوشت کی حرفوں سی لکھا ای ماہ
اور یہ بھی اونہیں سے ہی مروی / تھا محمد رسول اللہ بہی
ابن اخطب نے اس طرح ہی کہا / پیٹھ سے ملنے کو مجھے فرمایا
جبکہ مینے وہ پشت پاک سے ملے / مہر اقدس پہ جا لگے اونگلی

ہوئے معلوم چند مو گنجان | ہی یہہ بی دیکھنے کی اوسکا بیان
بال دیکھے بہن تھے آنکھون سے | جب ملے پشت پاک ہاتھون سے
بس اونہون نی وہی بیان کیا | اور جن راویون نے دیکھا تھا
رنگ کو اور شکل کو اوسکے | کہا ویسے ہی اوسکو اون سبنے
ایک نی دی مثال انڈے کی | اور کہنڈی کی دوسرے نی دی
کوئی کہتا ہے سرخ رنگ اوسکا | اور کسی نے سیاہ و سبز کہا
ہے درست اور سچ یہ جسنے بہہ | سرخ و سبز و سیہ کی دی تشبیہ
کیون کہ سرخ و سپید جسم جو تھا | اس لیے مہر کو بھی سرخ کہا
اور جو کچھ اوسپر خال سی تھی | کہا سبز و سیاہ ہر ایک نے

## بجا شاخ نہال فیض سمجھو میری ہاتھون کو
## کہ ان ہاتھون سی وصف دست حضرت لکھا جاتا ہے

یون سنا ہے کہ دست پاک نبی | تھی نہایت ہی باخوش اسلوبی
موٹی بازو اور لانبے تھے پونہچے | گوشت سی پر ذراع دونون تھے
وصف بازوی سید دو سرا | اس طرح سی کسی نی ہے لکھا
دو بازوئے شفاف آن گلبدن | چو گلدستہ نسترن در چمن

نرم و چوڑی ہتیلیان وہ گداز — جس سے جود و سخا سدا دمساز

ایک صحابی نی اس طرح سی کہا — ہو کے حاضر جو مینے ہاتھ چھوا

بسکہ ریشم سے تھے زیادہ نرم — سرد تر برف سے نہ اصلا گرم

اور انس سے کہتے ہین نہین پایا (یعنے ہتیلے) — نرم تر اون سے اطلس و دیبا

سخت و موٹے اونہین کہا جسنے — سبب اوسکا یہہ تہا ذرا سینے

گھر کے کامون مین اور جہادین جب — ہوتے مشغول تھے وہ شاہ عرب

سخت اوسدم ہتیلی ہو جاتین — پھر اوسی اصل حال پر آتین

اور مروی ہی یون بہی جابر سے — ہاتھ حضرت نے پھیرا مونہہ پہ میرے

پائی کچھہ ایسی خوشبو اور ٹھنڈک — دل کو راحت دماغ کو تھی مہک

گویا نکلا ہے ہاتھ حضرت کا — عطر دان سے ابھی شمامہ سا

ہے بیان اور بہی صحابہ کا — وصف مین اونکے قس علی ہذا

سعد کہتے ہین آے وہ خوشخو — یعنے حضرت مری عیادت کو

ہاتھہ پیشانی پر مرے رکھا — شکم و سینہ چہرہ پر پھیرا

سرد ایسا تہا وہ کہ بس اتبک — پاتا اپنے جگر مین ہون ٹھنڈک

بس وہ سردی نہ عارضہ سے تھی — لمس کرنیسے جو برے سے لگتے

بلکہ جان اسکو اعتدال مزاج — اور نہایت درست حال مزاج

اور عدم غلبۂ حرارت سبب سے
جس سے حاصل ہو ذوق اور خوبی

اونگلیان ہاتھ پاؤن کے تھین دراز
خوب پر گوشت لیک با انداز

وصف ان شعرون مین جو ہی لکھا
اس سے بھی حسن مین وہ بہتی اعلیٰ

کفش راحت دہ ہر محنت اندیش
نہادہ مرہمی بر ہر دل ریش

کف دستش گلست و غنچہ سان گلہائی نگینان
چو دست از آستین بیرون کند گلدستۂ ناخن

ہی میرا اونہین اب موج محیط حسن کا سیلاح
کہ بس وصف شکم حضرت کا لکھنا اوسکو بھاتا ہے

## سَوَاءَ الْبَطْنِ وَالصَّدْرِ

وصف مین پیٹ کی یہہ ہے لکھا
سینۂ پاک سے برابر تھا

متصل سینے سے پیٹ اونچا نہ تھا
اور یہہ سینہ تھا پیٹ سے اونچا

اور یون بھی حدیث مین آیا
کہ ہے نقطۂ مفاض بطن لکھا

ہے یہہ معنی کہ تھا فراخ شکم
اور یہہ ہے عرض صدر کو لازم

حضرت ام ہانی وصف شکم
کرتے ہین یون بغیر بیش او رکم

مینے دیکھا تھا پیٹ حضرت کا
رکھے کاغذ تھے تہ بتہ گویا

خوب یہہ بھی کسی نے ہین لکھے
چند اشعار وصف مین اوسکے

جو سیمین صفحۂ پاکیزہ گوہر  شکم با سینہ اش بودی برابر
نہ وصف آن شکم دل ماند آہم  کہ از مہر شکم شد پشت ماہم
بلورین بر کہ صافی تر از آب  مصفا موج زن دریای سیماب
حریر نی کا غذ سے مہرہ کشیدہ  مصفا و سبک ز نیسان کہ دیدہ
شکم از بس صفا آئینۂ نور  توان دیدن دران عکس رخ از دور
شکم از لطف تا آنم یا حریرست  ز نرمی قرص صندل یا خمیرست
شد از وصف شکم تا خامہ شاداب  ورق شد دیدہ گاہی موج مہتاب
لفظ ذو مسربہ ہے قول سے علے  تھی عیاں ایک لکیر بالون کی
ناف اقدس تلک وہ سینہ سے  ابن ابو ہالہ بہی ہین یون کہتے
مگر ایک لفظ کی تفاوت سے  یعنے لفظ دقیق اور ذو کے
بس تو او سکو دقیق مسربہ جان  اسکے معنی کا اس طرح ہی بیان
سینہ سے ناف تک تھے پتلے سے  خوش نما اک لکیر بالون کی
شکم و سینے پر سوا اسکے  اک ذرا بھی کہین یہ بال نہ تھے
صاف بالون سے دونون پستان تھین  مو نہ جز مسربہ تھی اور کہین
پر ذرا عین و صدر سینے پر  اور ساعد پہ بال تھے اکثر
وصف مین آپ کی ہی یہ بھی لکھا  بالون سی جسم پاک خالی تھا

یہہ مقابل ہے قول اشعر کے
اور اشعر بس اوسکو ہین کہتے

بال جسکے بدن پہ ہووین تمام
پڑھو صلّی علےٰ رسول انام

یون لکھا ہے کسی نی وصف اسکا
مین بیان پر جو شعر یہ لکھا

نکو بودیش موبر دوش بازو
نروید گرچہ از برگِ سمن مو

## ہوا کیا ساق پائی عرش سی ہم پایہ یہہ خامہ
## جو مجھسے وصف ساقین مبارک اب لکھا تا ہی

وصف ساقین مین ہی یون مروی
نہ تھین پر گوشت بلکہ تھین پتلے

سن اسی بھی ہی یہہ بیان جس طرح
ایک صحابی کا قول ہے اس طور

جب کیا اونکا مینے نظّارہ
تھین وہ ساقین گویا جمّارہ

بھاری تہے ہڈیون کی جوڑ اور بند
گھرسے تلوے تھے خوشنما و پسند

قدم پاک نرم اور ہموار
جن پر پانی نہ ٹھہرتا زنہار

## مسیح القدمین

ہی یہہ مروی ابی ہریرہ سے
آپ جس وقت راہ چلتے تہے

سب قدم تھا زمین پر لگتا
یاد رکھ یہہ مسیح کی معنا

اور اخمص ہی ایک روایت مین
گھرے تلوے یہہ اسکے معنی ہین

ہی جو یہہ وصف وطرح مروی
لا محالہ تنافی اسمین ہوئے

اب توافق یہاں پہ یون لیجے
قدم پاک ایسے اخمص سے تہے

کہ بوقت خرام لگجاتے
سارے تلوے زمین پہ حضرتکے

## منہوس العقب

ایڑیان بسکہ خوبصورت تہین
تہالے کم گوشت خوب اوبہری ہوئین

وصف انگشت پا مین ہی مروی
بسکہ سبابہ سب سے لانبے تہے

ہے جو مشہور ہاتہہ کی اونگلی
یعنی سبابہ سب سے تہے لانبے

یہہ غلط ہے نہ اسکو ہرگز مان
وہی اول کا قول سچ تو جان

حواس خمسہ گم ہین خود بخود اس دم تشمیم انپی
نشان سایۂ حضرت نہین کوئی بتاتا ہی

کہتے ہین قد پاک کا سایہ
تہا نہین یہ بہی ایک ہے آیہ

شمع ہو آفتاب یا مہتاب
سب مین سایہ تہا آپکا نایاب

کیونکہ سب جسم پاک نور کا تہا
اور نہین سایہ نور کا ہوتا

جس قدر آپکی ہین اسم شریف
اون مین ایک نور بہی ہی اہم لطیف

ہی پامال خرام شاہد مضمون ایک عالم



## کہ رفتار مبارک کا جواب مذکور آتا ہی

ذکر رفتار اس طرح ہی لکھا — راہ چلتے تھے یون رسول خدا
خوب پورا اوٹھا اوٹھا کے قدم — رحمت حق اونھون پہ ہو ہر دم
جلد جلد اور کشادہ گامی سے — آئین پستی کو جیون بلندی سے
نظر آتے تھے آگے کو مائل — یہہ صفت بھی ہی حسن مین شامل
یاد آئی کسی کی چال ہمین — ہمنشین ہم بھی چلے سنبھال ہمین
تھا ہر ایک بات مین نرالا پن — خوب خوش وضع سب سے بس احسن
حسن صورت مین حسن سیرت مین — برگزیدہ تمام خلقت مین

## لکھا یہان تک تو نظم حلیۂ ختم رسالت کو
## مناجات اب لکھون آگی یہی بس دل مین آتا ہی

شکر حق ہی ہوا یہہ نظم تمام — ہووے یارب بخیر اب انجام
شاہد نظم کو بصد رحمت — کر عطا حلۂ قبولیت
تا ہو مرغوب ایسی ہر دل کی — سر اور آنکھون پہ رکھے جو دیکھے
سنے ریا با خلوص ہو ھر کر — الامان از حسد و ز استکبار

التحفظ از نفاق و شرک کین    دشمنا خند با خدا بہ کمین

ایک ہی نفس دوسرا شیطان    یہی دونون ہین دشمن ایمان

وسوسے دلمین لاتی ہین صدہا    ہی طرح انکی قید مین ہون پہنسا

وسوسے تو حاسدون کی بچا    مبدء معصیت یہی ہی مرا

ای وسوسہ ۱۲

خط عبادت کا لطف طاعت کا    بے حضور تے دل نہین آتا

مجھکو فرما حضور قلب عطا    کہ مین ہون سر بسر خطا سی بنا

دم گذرتا نہین بغیر گناہ    خواہش نفس مین گہرا ہون آہ

بیحد و عد ہے میری معصیت    جس سے پاتے نہ ایکدم فرصت

معصیت کو مری گنہ سی عار    کرے توبہ یہ توبہ استغفار

سخت شرمندہ ہون بہت ناچار    کیا کرون عرض ای مری غفار

ہے جو از بس قساوت قلبے    ایک بلائے عظیم ہے یہہ بہی

دل بریان دی چشم گریان دے    سینہ صافی دے نور ایمان دے

یہہ تو سب سچ ہی پر سن ای دلزار    گو نہین ہے ترے گنہ کا شمار

زشت اعمال سے خجل ہے تو    اور نہایت ہی منفعل ہے تو

پر نہ رکھہ رحمت خدا سی یاس    ایسی نعمت کا کر تو شکر و سپاس

بندۂ پر خطا ہے تو جسکا    کیا ٹہکانہ ہے اوسکی رحمت کا

یاد رکھ یہہ حدیث ہی قدسی　　سبقت رحمتی علی غضبی

بحر رحمت کا جوش مین جب آئے　　کوہ عصیان مثال کف بہجائی

مہر بخشایش اوسکا جب چمکے　　ظلمت جرم پہر کہان ٹہری

ابر عفو اوسکا جس گہڑی برسے　　دہولین سب عیب پا تلک سر سے

اپنی رحمت سی ای خدای رحیم　　بطفیل نبی رسول کریم

عفو فرما مرے تمام گناہ　　اور کر خاتمہ بخیر الٰہ

نیک ہر کام کی تو دی توفیق　　لطف ہر دم ترا ہو میرا رفیق

ہستی سے کر عطا مجھے چہہ چیز　　تا ہو انسانیت کی میرے تمیز

امن و ایمان اور علم و عمل　　وسعت رزق و صحت اکمل

ہو نبی پر سدا درود و سلام　　آل و اصحاب پر بہی ای علام

تمت

